
جہاد
میں
شرکت کے ۲۲ طریقے
مولف : امام انوار العولقی
ترجمہ و تسہیل : عمران بشیر



# جہاد میں شرکت کے 44 طریقے

مؤلف: امام انوار العلوقی حفظہ اللہ

ترجمہ و تسہیل: عمران بشیر حفظہ اللہ

مسلم ورلڈ ڈیٹا پروسیسنگ پاکستان

website : http://www.muwahideen.tk

Email : info@muwahideen.tk

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# مقدمہ

زیر نظر تحریر امام انوار العلوقی حفظہ اللہ کی کتاب ''44 ways of supporting Jihad'' کا اردو ترجمہ ہے۔ جس کا اصل ماخذ محمد بن احمد السالم حفظہ اللہ کی عربی کتاب بعنوان ''۳۹ وسیلة لخدمة الجهاد ومشاركة فيه'' ہے۔ آپ کو یہ جان کر حیرت ہوگی کہ یہودی اور مغربی مفکرین نے محمد بن السالم کی اس تحریر پر گہری تحقیق کی ہے اور اس نتیجے پر پہنچے ہیں کہ محمد بن السالم حفظہ اللہ کی یہ تحریر القاعدہ کی فکر کی طرح حد درجے خطرناک ہے۔ کیونکہ اس میں جہاد میں شرکت کے بہت سے مختلف راستے دکھائے گئے ہیں جن کو جان کر ہر مسلمان جہاد میں براہ راست شامل ہوسکتا ہے۔ لہٰذا یہ تحریر ان کے نقطہ نظر سے انتہائی خطرناک تصور کی جارہی ہے۔ اسی افادیت کے پیش نظر انوار العلوقی حفظہ اللہ نے اس کتاب کا انگریزی میں ترجمہ کیا جو ان کی دیگر کتب اور بیانات کی طرح بلاشبہ ایک شاہکار ہے۔ انگریزی میں ترجمے کے دوران شیخ انوار العلوقی حفظہ اللہ نے تصریح کی ہے کہ ''میں نے اپنی کتاب میں شیخ سالم کی جس تحریر کو بنیاد بنایا ہے اس کا لفظ بلفظ ترجمہ نہیں کیا بلکہ انگریزی دان طبقے اور موجودہ زمانے کے اعتبار سے اس میں کچھ ضروری تبدیلیاں کی ہیں''

مختلف زبانوں سے جہادی لٹریچر کا ترجمہ کرنے کے کام کی ضرورت کافی عرصہ ہوئی محسوس کی جارہی تھی اور اس پر مختلف اردو دان طبقہ میں کام کا آغاز ہوچکا ہے

......الحمدللہ۔اس کتاب کے نکتہ نمبر ۴۳ میں بھی خاص طور پر ترجمہ کی افادیت کا احساس دلایا گیا ہے جسے پڑھ کر ذاتی طور پر اس کام کو ہاتھ میں لینے کا عہد اور پختہ ہوگیا۔دنیا بھر میں تیز رفتار ہوتی مجاہدین کی کاروائیاں اور عالمی انقلابی جہادی تحریک کی کامیابیاں اس بات کا اعلان کررہی ہیں کہ بہت جلد وہ وقت آنے والا ہے کہ دنیا کا ہر مسلمان جس میں ایمانی غیرت موجود ہے جہاد میں شرکت سے محروم نہیں رہے گا ..انشاءاللہ۔غزہ پر اسرائیل کے تازہ حملوں کے دوران انٹرنیٹ کے ذریعے مسلمانوں میں جس تحریر کی سب سے زیادہ تشہیر کی گئی وہ یہی کتاب تھی۔تاکہ دنیا بھر کے مسلمانوں کے اندر پھیلتی بے چینی اور اضطراب کو مزید بھٹکنے سے روکا جائے اور ''جہاد فی سبیل اللہ '' کے ذریعے مسائل کا حل دکھایا جائے۔

انگریزی سے اردو میں ترجمہ کرنے کے دوران جہاں چند جملوں میں تبدیلی کرنے کی ضرورت محسوس ہوئی وہاں چند وضاحتی نوٹس کا بھی ضروری اضافہ کیا گیا ہے۔لیکن اس کتاب کی عبارت اتنی عمدہ اور مختصر ہے کہ وضاحتی نوٹس علیحدہ کرنے سے عبارت کا تسلسل اور روانی ٹوٹنے کا خطرہ تھا اس لیے قاری کی سہولت اور تحریر میں جان ڈالنے کے لیے شیخ انوار کے نقش قدم پر چلتے ہوئے میں نے بھی وضاحتی نوٹس اور اضافے تحریر میں گڈمڈ کردیے ہیں۔

عمران بشیر

صفر ۱۴۳۰ (فروری ۲۰۰۹)

# تمہید

جہاد فی سبیل اللہ دینِ اسلام کا سب سے عظیم عمل ہے اور یہی امت مسلمہ کی سربلندی ،عزت اور کامرانی کا واحد راستہ بھی ہے ۔جب کفار نے مسلمانوں کی زمینوں پر قبضہ جمارکھاہو،جب طاغوت کے اذیت خانے اولیاء اللہ سے بھرے ہوئے ہوں ،جب اللہ کا قانون دنیا کےکسی خطے میں نافذ نہ ہو،جب براہ راست اسلام پرحملہ کیا گیا ہوتا کہ اس کو جڑ سے ہی اکھاڑ دیا جائے ،جب مسلم دنیا کےحکمران مسلمانوں کے خلاف جنگ میں کفار کا ساتھ دے کر اسلام سے ارتداد اختیار کریں،ایسے میں اسلام اور مسلمانوں کے دفاع کے لیے جہاد ہر مسلمان پرفرض ہوجاتا ہے ۔یہی وجہ ہے کہ آج دنیا بھر کے مسلمانوں پر بقدر صلاحیت اور بقدر ضرورت جہادفرض عین ہے۔دفاعی جہاد جوایمان کے بعدسب سےاہم فرض ہےاس کی شرائط اقدامی جہاد کی نسبت سخت ہیں ۔مثلاً دفاعی جہاد والدین کے انکار کے باوجودبچوں پر،شوہرکےاعتراض کے باوجود بیوی پراورقرض خواہ کی اجازت کےبغیر قرض خواہ پرفرض ہوتا ہے ۔اورایسے میں جہاد سے دور رہنے والے کے لیےسخت وعیدیں آئی ہیں۔

میرے عزیز بھائیواور بہنو!یہ معاملہ اب اہم ہی نہیں بلکہ سنگین ترین ہو چکا ہے

کیونکہ ہمارا دشمن محض ایک قوم اور ایک نسل نہیں ہے۔ آج ہمارا دشمن کفر کا موجودہ عالمی نظام ہے جس کے سیاسی اور عسکری منصوبے عالمگیر سطح پر اپنی تباہ کاریاں پھیلا رہے ہیں۔ کفار ہمارے خلاف ایسی منصوبہ بندی کر رہے ہیں جیسے اس سے پہلے کبھی نہیں کی۔ چنانچہ ہم اس عظیم جنگ کی طرف بڑھ رہے ہیں جو مسلمانوں اور رومیوں کے خلاف لڑی جانی ہے۔ یعنی الملحمۃ الکبری۔ جس کا ذکر احادیث میں نبی ﷺ نے کیا ہے۔ میں آگے بڑھنے سے پہلے پھر واضح کر دوں کہ اس وقت جہاد ہر مسلمان پر صلاحیت کے بقدر فرض ہے۔ اس لیے جو بھی مسلمان اللہ کو راضی کرنا چاہتا ہے اس پر لازم ہے کہ وہ جہاد میں شرکت کے طریقے ڈھونڈے اور مجاہدین کو اپنی مدد فراہم کرے۔ ذیل میں جہاد فی سبیل اللہ میں شرکت اور تعاون کے ۴۴ مختلف طریقے بتائے گئے ہیں۔

## (۱) مجاہد بننے کی خواہش کرنا

جہاد میں شرکت کرنے کے لیے سب سے پہلی چیز دل میں خواہش کا ہونا کہ آپ بھی مجاہدین کے ساتھ مل کر کفار سے لڑیں۔ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا ''جو بھی اس حال میں مرا کہ اس نے نہ کبھی جہاد میں شرکت کی اور نہ ہی اس کے دل میں اس کی آرزو تھی وہ نفاق کی ایک حالت میں مرا'' [ صحیح مسلم ]۔ اس بات کا اندازہ کرنے کے لیے کہ آپ کے دل میں واقعی مجاہد بننے کی خواہش موجود ہے یا نہیں قرآن کی اس آیت سے مدد لے سکتے ہیں۔ اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے فرمایا: ﴿وَ لَوْ اَرَادُوا الْخُرُوْجَ

لَاَعَدُّوْا لَهٗ عُدَّةً ...... ﴾ ''اگر ان کا جہاد میں نکلنے کا واقعی ارادہ ہوتا تو وہ اس کے لیے کچھ تیاری کرتے'' [توبہ:۴۶]

دفاعی جہاد کی پانچ شرائط علماء نے بیان کی ہیں۔ مثلاً ابوقدامہ رحمہ اللہ کے نزدیک: مسلم ہو، بالغ ہو، تنگ دست نہ ہو اور جسمانی معذور نہ ہو۔ تنگ دست آدمی کا عذر صرف ایسی صورت میں قبول ہوگا جب کوئی شخص اس کو معاشی طور پر سہارا دینے کے لیے تیار نہ ہو۔ جس کسی کو شدید بیماری لاحق ہو وہ بھی معذور ہوگا۔ لیکن اگر کسی کے دل میں جہاد کی خواہش ہی موجود نہیں تو ایسے معذور کا عذر اللہ کے نزدیک قبول نہیں ہوگا۔ کیونکہ اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے سورۃ التوبہ کی آیت ۹۲ میں فرمایا ہے کہ:

﴿ وَّ لَا عَلَى الَّذِيْنَ اِذَا مَا اَتَوْكَ لِتَحْمِلَهُمْ قُلْتَ لَآ اَجِدُ مَآ اَحْمِلُكُمْ عَلَيْهِ ۠ تَوَلَّوْا وَّ اَعْيُنُهُمْ تَفِيْضُ مِنَ الدَّمْعِ حَزَنًا اَلَّا يَجِدُوْا مَا يُنْفِقُوْنَ ؕ(توبة: ۹۲) ﴾

''ان لوگوں پر بھی کوئی الزام نہیں جنہوں نے آپ سے درخواست کی کہ آپ ان کے لیے سواری مہیا کریں اور آپ نے فرمایا کہ

'میرے پاس تمہارے لیے سواریوں کا انتظام نہیں' تو وہ واپس پلٹ گئے اس حال میں کہ ان کی آنکھوں میں آنسو جاری تھے

اس غم کے مارے کہ وہ جہاد میں جانے کے لیے خود رقم کا بندوبست نہیں کر سکتے''

## (۲) اللہ سبحانہ وتعالیٰ سے شہادت کی دعا کرنا

اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا ''جو کوئی اخلاصِ نیت کے ساتھ اللہ سے شہادت کی

دعا کرے گا اللہ سبحانہ وتعالیٰ اس کو شہادت کا درجہ عطا کر دیں گے خواہ وہ اپنے بستر پر مرے'' [مسلم]۔شہادت کی دعا کرنا بھی اللہ کو بہت پسند ہے کیونکہ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ آپ اللہ کے لیے اپنی جان نچھاور کرنا چاہتے ہیں۔لیکن آپ کو محتاط رہنا چاہیے کہ کہیں یہ دعا آپ کے ہونٹوں پر ہی نہ رہ جائے۔جو شخص بھی اللہ سبحانہ وتعالیٰ سے شہادت مانگتا ہے اگر اس میں سچا ہے تو ہر جہاد کی صدا پر لبیک کہے گا اور اللہ کے راستے میں موت کی تلاش میں نکل کھڑا ہوگا۔کتنے ہی مسلمان شہادت کی دعائیں کرتے ہیں لیکن مجھے حیرت ہے کہ ان کا رویہ اس کے بالکل برخلاف ہے؟

آج اللہ کے دشمن اگر مسلمانوں پر حاوی ہیں اور ان کے علاقوں پر قابض ہیں تو اس کی اصل وجہ یہی ہے کہ شہادت کی محبت سے ہمارے دل خالی ہو چکے ہیں۔اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا ''عنقریب قومیں تم پر حملہ آور ہونے کے لیے ایک دوسرے کو اس طرح بلائیں گی جس طرح دستر خوان پر بھوکے لوگوں کو دعوت دی جاتی ہے۔صحابہ رضی اللہ عنہم نے پوچھا کہ اے اللہ کے رسول ﷺ کیا اس وقت ہم لوگ تعداد میں کم ہوں گے تو آپ ﷺ نے جواب دیا کہ نہیں بلکہ تم اتنے ہو گے کہ کوئی شمار نہ کر سکے گا مگر تمہاری حالت ایسی ہوگی جیسے سمندر کا جھاگ اور اللہ سبحانہ وتعالیٰ تمہارے دشمنوں کے دل سے تمہاری ہیبت نکال دیں گے۔اور تمہارے دلوں میں وہن بٹھا دیں گے۔صحابہ رضی اللہ عنہم نے پھر سوال کیا کہ اللہ کے رسول ﷺ یہ وہن کیا چیز ہے۔تو آپ ﷺ نے فرمایا دنیا کی محبت اور موت سے نفرت۔[ابوداؤد]

میرے بھائیو! شہادت ہماری مذہبی روایات کا حصہ ہے۔آئیں اس روایت کو

امت میں پھر سے زندہ کریں کیونکہ اللہ کے دشمن ہماری جس چیز سے سب سے زیادہ خوف کھاتے ہیں۔وہ یہی کہ مجاہدین موت سے دیوانہ وار محبت کرتے ہیں۔

## (۳)اموال سے جہاد کرنا

ایک آیت کو چھوڑ کر قرآن میں مال سے جہاد کرنے کا ذکر ہر اس جگہ کیا گیا ہے جہاں اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے اپنی جانوں سے جہاد کا تذکرہ کیا ہے۔اس سے جہاد بالمال کی اہمیت کا اندازہ ہوجاتا ہے کہ جہاد کتنا زیادہ مال پر انحصار کرتا ہے۔دوسرے الفاظ میں ......''پیسہ نہیں تو جہاد نہیں''..القرطبی رحمہ اللہ نے اپنی تفسیر میں لکھا ہے کہ صدقہ کا اجر دس گناہ بڑھا کر دیا جاتا ہے جبکہ جہاد میں جو مال خرچ کیا جاتا ہے اس کا اجر ۷۰۰ گنا بڑھا دیا جاتا ہے۔اللہ سبحانہ وتعالیٰ فرماتے ہیں:

﴿ مَثَلُ الَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ كَمَثَلِ حَبَّةٍ اَنْۢبَتَتْ سَبْعَ سَنَابِلَ فِيْ كُلِّ سُنْۢبُلَةٍ مِّائَةُ حَبَّةٍ ۭ وَ اللّٰهُ يُضٰعِفُ لِمَنْ يَّشَآءُ ۭ ﴾

''جو لوگ اپنا مال اللہ کے راستے میں خرچ کرتے ہیں اس کی مثال ایسی ہے جیسے ایک دانہ بویا جائے اور اس سے سات بالیاں نکلیں اور ہر بالی میں سو دانے ہوں،اس طرح اللہ جس عمل کو چاہتے ہیں کئی گنا بڑھا دیتے ہیں'' [بقرہ:۲۶۱]

خاص طور پر جو مسلمان باہر کے مما لک میں رہتے ہیں ان کے لیے آج جہاد میں شرکت کا ایک بہترین طریقہ یہ ہے کہ وہ اپنا مال جہاد میں خرچ کریں کیونکہ بعض اوقات جہاد کے لیے مجاہدین سے زیادہ مال کی ضرورت ہوتی ہے۔شیخ عبداللہ عزام رحمہ اللہ کا مقولہ مجھے یاد ہے:

’’مسلمانوں کو جہاد کی ضرورت ہے اور جہاد کو پیسے کی‘‘

## (۴) مجاہدین کے لیے فنڈ اکھٹا کرنا

اپنا مال خرچ کرنے کے علاوہ آپ کو دوسروں کو بھی اس پر ابھارنا چاہیے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ’’جس نے کسی کو نیکی کی راہ دکھائی اسے بھی اس نیکی کرنے والے کے برابر اجر ملے گا‘‘ دوسروں کو جہاد بالمال کی ترغیب دلانا دراصل سنت رسول ﷺ پر عمل کرنا ہے کیونکہ اللہ کے رسول ﷺ اکثر جنگ پر جانے سے پہلے جہاد میں مال خرچ کرنے کی ترغیب دلاتے۔ آج جہاد کو بے انتہاء پیسوں کی ضرورت ہے لہٰذا آپ صرف اپنا مال ہی جہاد میں خرچ نہ کریں بلکہ اپنے ساتھیوں اور گھر والوں کو بھی اس کی ترغیب دلائیں۔

## (۵) مجاہد کو معاشی مدد فراہم کرنا

اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا ’’جس نے اللہ کے راستے میں کسی مجاہد کے اخراجات برداشت کیے اس نے بھی جہاد کیا‘‘ [مجمع الزوائد]

اس میں مجاہد کا ہر قسم کا خرچہ برداشت کرنا شامل ہے یعنی اس کے ہتھیار اور دیگر جنگی اخراجات کے علاوہ اس کی رہائش، کھانے اور اس کے سفر خرچ وغیرہ کا اہتمام کرنا ہے۔ اس عمل کے ذریعے امت کے غریب اور امیر اجر وثواب میں برابر ہو سکتے ہیں یعنی مالدار اگر کسی تنگ دست مجاہد کو جہاد میں مال سے مدد کریں گے تو تنگ دست مجاہد کو جہاد کا اجر ملے گا اور مالدار کو بھی اس مجاہد کے جہاد کے برابر اجر مل جائے گا۔ کیونکہ

رسول اللہ ﷺ نے یہ بھی فرمایا کہ ”جس شخص نے اللہ کی راہ میں لڑنے والے کا سامان پورا کر دیا تو گویا وہ خود بھی جنگ میں شریک ہوا“ [بخاری]

## (٦) مجاہد کے خاندان کی نگہداشت کرنا

مجاہد کے پیچھے اس کے اہل وعیال کی حفاظت کرنا، ان کی ضروریات کا خیال رکھنا اوران کی معاشی مدد کرنا اوران کی عزت کی رکھوالی کرنا بھی بے انتہاء اجروثواب کا ذریعہ ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

- جو کسی مجاہد کے پیچھے اس کے اہل وعیال اور گھر کا خیال رکھے گا وہ مجاہد کے اجر میں سے آدھا حصہ پالے گا۔[مسلم]
- مجاہد کی بیویوں کی عزت کی حفاظت پیچھے رہ جانے والے پراس طرح عائد ہوتی ہے جیسے اس کی اپنی ماں کی عزت کی حفاظت اس پر عائد ہوتی ہے۔جو کسی مجاہد کی بیوی سے خیانت کرے گا تو اللہ سبحانہ وتعالیٰ قیامت کے دن مجاہد کو حکم دیں گے کہ اس خائن کے اعمال میں سے جتنی نیکیاں لینا چاہے وہ لے لے،تو مجاہد اس کے اعمال میں سے ہر وہ نیکی لے لے گا جو چاہے گا۔[مسلم]
- جس کسی نے نہ خود لڑائی میں حصہ لیا، نہ کسی مجاہد کا جنگی خرچہ برداشت کیا ،نہ کسی مجاہد کے اہل وعیال کی حفاظت کی وہ شخص موت سے پہلے کسی بہت بڑی مصیبت میں ضرور گرفتار ہوگا[ابوداؤد]

ہر مسلمان اپنے اہل وعیال کے بارے میں بہت فکر مند رہتا ہے۔لیکن یہی وہ چیز ہے جس سے شیطان فائدہ اٹھاتا ہے اور دل میں طرح طرح کے وسوسے پیدا کرتا

ہے چنانچہ اس کو جہاد سے دور کر دیتا ہے۔ اگر کوئی شیطان کے ہتھکنڈوں سے بچ نکلے اور جہاد کرنے گھر سے نکل کھڑا ہو تو وہاں شیطان اس کے پاس بار بار آئے گا اور اس مجاہد کے دل میں کمزوری پیدا کرنے کی کوشش کرے گا۔ اس کو یہ فکر دلائے گا کہ ''تم اپنے پیاروں کو کس حال میں چھوڑ کر آ گئے ہو؟'' اس لیے مجاہدین کے اہل و عیال کی ذمہ داری لینے سے مجاہدین کو بہت بڑی مدد ملتی ہے اس سے ان کے دل مضبوط ہوتے ہیں اور وہ پورے اطمنان اور بے فکری کے ساتھ جہاد میں مصروف رہ سکتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ نبی ﷺ نے اس بارے میں بہت کثرت کے ساتھ دوسرے مسلمانوں کو ابھارا ہے کہ وہ مجاہدین کو نہ صرف جنگ کے میدانوں میں مدد کریں بلکہ ان کے پیچھے ان کے خاندان کی حفاظت اور کفالت کا بھرپور ذمہ لیں تا کہ مجاہدین گھر سے بے فکر ہو کر کفار سے جنگ لڑ سکیں۔

کتنے افسوس کی بات ہے جو ہمارے علم میں آئی ہے کہ آج لوگ مجاہد کے پیچھے اس کے گھر والوں کی ہمت بندھانے اور مدد کرنے کے بجائے الٹا ان کے سامنے ان کے شوہروں اور بیٹوں کو کوستے ہیں کہ کس نے دماغ خراب کر دیا اس کا، کیا پاگل ہو گیا ہے۔ امریکہ سے ٹکر لینا موت کو دعوت دینا ہے۔ گھر کا خرچہ کیسے چلے گا تمہارا، اگر مر گیا تو پھر تمہیں کون پوچھے گا...... **نعوذ باللہ من ذلک**

## (۷) شہید کے خاندان کی کفالت کرنا

میرے بھائیو! ہمارے وہ شہید بھائی جنہوں نے اسلام کی بقا اور امت کی حفاظت کی خاطر جنگ لڑی، اور جنہوں نے ہمارے دفاع میں اپنی جانیں قربان کر دیں، کیا

وہ اتنے غیر اہم ہیں کہ ہم انہیں بھلادیں۔ ہرگز نہیں !!!!اس لیے شہداء کے خاندان کو عزت اور وقار دینا اور ان کی حفاظت اور ضرورت کا خیال رکھنا اب ہماری ذمہ داری بن گئی ہے۔

امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ نے روایت کیا ہے کہ جب حضرت جعفر بن ابی طالب رضی اللہ عنہ شہید ہوئے تو رسول صلی اللہ علیہ وسلم حضرت جعفر رضی اللہ عنہ کے گھر گئے اور ان کی اہلیہ سے فرمایا کہ بچے کہاں ہیں انہیں میرے پاس لے کر آؤ۔ جب بچے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں بوسہ دیا۔ یہ دیکھ کر حضرت اسماء رضی اللہ عنہا جو ان کی اہلیہ تھیں کہنے لگیں کہ ''اے اللہ کے رسول ! کیا کچھ خاص بات ہوگئی ہے'' آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ہاں آج حضرت جعفر رضی اللہ عنہ لڑائی میں شہید ہوگئے ہیں'' حضرت اسماء کہتی ہیں کہ جب میں نے یہ سنا تو رونا شروع کردیا۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم گھر سے چلے گئے اور اپنی ازواج سے کہا کہ جعفر رضی اللہ عنہ کے اہل وعیال کے لیے کھانے اور دیگر ضروریات کا خیال رکھنا کیونکہ وہ شدید غم زدہ ہیں''

شہید کے بچوں کو باپ کے پیار کی ضرورت ہوتی ہے اور وہ باپ کے بعد کوئی دوسرا شخص بھی دے سکتا ہے۔ اسی طرح شہید کی بیواؤں کو دوسری شادی سے نہیں روکنا چاہیے اگر ان کی خواہش ہو۔ یہ بات میں اس لیے کہہ رہا ہوں کیونکہ ہمیں پوری امت میں دو کلچرل تبدیلیاں لانی ہیں۔ پہلی: مسلم سوسائٹی کو مطلقہ اور بیوہ عورتوں کے بارے میں منفی رویہ ترک کردینا چاہیے۔ بدقسمتی سے ہمارے معاشرے میں یہ بات عام ہوچکی ہے بیوہ اور مطلقہ عورتوں سے مرد شادی نہیں کرتے۔ اس سلسلہ کو ختم کرنا

ضروری ہے۔دوسری یہ کہ: مسلم سوسائٹی میں ایک سے زیادہ شادیوں کا رجحان صرف ختم ہی نہیں ہوا بلکہ اب یہ ایک معیوب بات سمجھی جاتی ہے ۔جبکہ ایک سے زیادہ شادیاں بعض اوقات جنگوں کے زمانے میں ایک معاشی ضرورت بن جاتی ہیں۔اسی منفی رویہ کی وجہ سے دنیا بھر میں ہماری بے شمار مسلمان بہنیں شادی جیسی بنیادی ضرورت سے محروم ہیں ۔ان میں کنواری بھی ہیں اور مطلقہ و بیوہ بھی ۔جبکہ صحابہ رضی اللہ عنہم کے زمانے میں کوئی ایک عورت بھی ایسی نہ تھی جس کا خاوند نہ ہو۔یعنی اس کا وہ ساتھی جو اس کی جسمانی ،نفسیاتی اور معاشی ضروریات کا کفیل ہو۔حضرت جعفر رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بعد حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے ان کی بیوہ سے شادی کرلی تھی۔

## (۸) قیدیوں کے خاندان کی کفالت کرنا

ایک قیدی کے خاندان کی کفالت کرنا اجر وثواب میں ایک مجاہد کے خاندان کی کفالت کرنے کے برابر ہے۔یہ عمل بھی اتنا زیادہ عام کرنے کی ضرورت ہے کہ عنقریب وہ وقت آجائے گا جب مجاہد گھر والوں کو چھوڑ کر جہاد کے لیے نکلے تو اسے اس بات کی کوئی پرواہ نہیں ہو کہ اگر وہ اللہ کے راستے میں شہید ہوجائے یا گرفتار ہوجائے تو کیا ہوگا بلکہ اسے یہ خیال رہے کہ اس کے پیچھے اس کے خاندان کی دیکھ بھال کے لیے ہزاروں لاکھوں مسلمان نہیں بلکہ پوری امت موجود ہے۔

## (۹) مجاہدین کو زکوٰۃ دے کر جہاد میں شرکت کرنا

زکوٰۃ کی آٹھ مدات ہیں: قرآن کہتا ہے

﴿ اِنَّمَا الصَّدَقٰتُ لِلۡفُقَرَآءِ وَ الۡمَسٰکِیۡنِ وَ الۡعٰمِلِیۡنَ عَلَیۡهَا وَ الۡمُؤَلَّفَةِ قُلُوۡبُهُمۡ وَ فِی الرِّقَابِ وَ الۡغٰرِمِیۡنَ وَ فِیۡ سَبِیۡلِ اللّٰهِ وَ ابۡنِ السَّبِیۡلِ ؕ فَرِیۡضَةً مِّنَ اللّٰهِ...... ﴾

''صدقات (زکوٰۃ) صرف فقراء اور مساکین کے لیے ہے، اور ان کے لیے جو زکوٰۃ کے کام پر مامور ہوں اور ان کے لیے جن کی تالیف قلب مطلوب ہو، نیز گردنوں کو چھڑانے اور قرض داروں کی مدد کرنے کے لیے اور اللہ کے راستے میں اور مسافروں کی مدد کے لیے......'' [توبہ:٦٠]

مفسرین کے نزدیک 'فی سبیل اللہ' کے الفاظ اگرچہ عام ہیں لیکن یہ خاص طور پر مجاہدین کے لیے استعمال ہوتے ہیں۔ ابوبکر بن عربی رحمہ اللہ جو مالکی مسلک ہیں کہتے ہیں کہ امام مالک رحمہ اللہ نے فرمایا کہ: ''فی سبیل اللہ بہت سے ہیں، لیکن اس میں کوئی اختلاف نہیں کہ اس آیت میں فی سبیل اللہ سے مراد مجاہدین ہیں''۔ امام نووی رحمہ اللہ اپنی کتاب المنہج میں فرماتے ہیں کہ زکوٰۃ کی رقم کے مستحقین میں مجاہدین بھی شامل ہیں۔ نیز مجاہدین اس زکوٰۃ کی رقم کو سفر اور جنگی خرچ کے علاوہ اپنے اہل وعیال پر بھی خرچ کر سکتے ہیں۔

زکوٰۃ کی رقم کا سب سے بہتر مصرف مجاہدین ہیں۔ افسوس! آج بہت کم لوگ مجاہدین کو اپنی زکوٰۃ کی رقم دیتے ہیں اس کی وجہ یہ ہے کہ ہمارے معاشرے میں یہ افواہیں پھیل گئی ہیں کہ زکوٰۃ صرف تنگ دست کو دی جا سکتی ہے، حالانکہ یہ محض شیطانی چال ہے۔ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا 'صدقہ کسی مالدار آدمی کو نہیں دیا جا سکتا

سوائے پانچ صورتوں کے،ان میں سے ایک آپ ﷺ کے فرمان کے مطابق اللہ کے راستے کا مجاہد بھی ہے۔مجاہدین زکوٰۃ کے تو ہر حال میں مستحق ہیں لیکن آج مجاہدین اس کے اور زیادہ مستحق ہو جاتے ہیں کیونکہ زکوٰۃ کے مستحقین آٹھ ہیں جن میں چار صورتیں تو خود مجاہدین پر پوری اترتی ہیں:

(۱) یہ فقراء ہیں (۲) یہ مساکین ہیں (۳) یہ مسافر ہیں اور

(۴) یہ اللہ کے راستے کے مجاہد ہیں۔

چنانچہ آپ اپنی زکوٰۃ مجاہدین کو دیں اور دوسروں کو بھی یہ توجہ دلائیں۔

## (۱۰) مجاہدین کو طبی امداد فراہم کرنا

آج مجاہدین کو تقریباً ہر قسم کی طبی امداد کی ضرورت ہے۔جہاد میں ڈاکٹر کی تو ہر وقت بے انتہاء ضرورت ہے لیکن اکثر اوقات ہسپتال اور کلینک تک رسائی کی بھی ضرورت ہوتی ہے۔پوری امت مسلمہ میں ہزاروں ماہر ڈاکٹر موجود ہیں لیکن کتنے افسوس کی بات ہے کہ ہم نے زخمی مجاہدین کے بارے میں ایسے قصے بھی سنے ہیں کہ ان کو معمولی زخم آئے لیکن بروقت طبی امداد اور ڈاکٹرز کی عدم دستیابی کی وجہ سے وہ زخم پھیلتے گئے یہاں تک کہ بعض انہی معمولی زخموں کے پھیل جانے سے شہید ہو گئے۔اس لیے خاص طور پر وہ مسلمان جنہوں نے میڈیکل کا علم حاصل کیا ہے اور یہ دعویٰ کرتے ہیں کہ وہ اس علم سے امت کو فائدہ پہنچانا چاہتے ہیں وہ غور سے سنیں کہ زخمی مجاہدین ان کو صدائیں دے رہے ہیں کہ آپ اور آپ کا علم طب کہاں ہے؟؟؟ خطاب (چیچنیا کے عظیم اور بہادر عرب سالار) کے بارے میں بتایا گیا ہے کہ ایک مرتبہ وہ روسیوں

سے معرکے کے دوران زخمی ہو گئے لیکن اس وقت کوئی بھی مسلمان ڈاکٹر نہ مل سکا جو ان کو اٹینڈ کرتا چنانچہ مجاہدین ان کو ریڈ کراس کے مرکز لے گئے اور وہاں موجود کافر ڈاکٹروں اور ہسپتال کے عملے کو بندوق کے نشانے پر رکھ کر اپنے مجاہد کمانڈر کا علاج کروایا۔ اس کے علاوہ ادویات اور دیگر طبی ضروریات فراہم کرنا بھی ضروری ہے۔ ہر وہ مسلمان جو اس شعبے سے تعلق رکھتا ہے وہ آگے بڑھے اور اپنی ذمہ داری ادا کرے کیونکہ اس شعبے میں مجاہدین کی مدد کرنا انتہائی ضروری ہے اور آپ کو یقین رکھنا چاہیے کہ اگر آپ صرف اللہ سبحانہ وتعالیٰ کی خاطر مجاہدین کا خیال رکھیں گے تو اجر عظیم کے مستحق بنیں گے اور کوئی بعید نہیں کہ آپ سبحانہ وتعالیٰ آپ کو اس مجاہد کے جہاد کے برابر یا اس سے بھی زیادہ اجر عطا فرما دے۔

## (۱۱) مجاہدین کی حوصلہ افزائی کرنا

جب مجاہدین یہ سنتے ہیں کہ علماء جہاد کے حق میں ہیں، مساجد میں ان کے لئے دعائیں کی جاتی ہیں اور مسلمان کی اکثریت ان کی عزت کرتی ہے تو اس سے مجاہدین کو حوصلہ ملتا ہے اور جہاد میں ان کے قدم اور مضبوط ہو جاتے ہیں۔ لیکن اس کے برخلاف جب مجاہدین یہ دیکھتے ہیں کہ علماء ان کے خلاف ہیں، امام مساجد جہاد سے بیزار بیٹھے ہیں اور مسلمانوں کی اکثریت کو جھوٹ بول بول کر دھوکہ میں ڈال دیا گیا ہے تو ہم اندازہ بھی نہیں کر سکتے کہ اس غدارانہ طرز عمل سے مجاہدین کو کتنی سخت اذیت ہوتی ہے۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے خلیفہ بننے کے بعد مجاہدین کا پہلا لشکر حضرت اسامہ رضی اللہ عنہ کی سربراہی میں روانہ کیا اور ان کی حوصلہ افزائی کے لیے خود پیدل چل کر

مدینہ کی آخری بستی تک آئے۔ چنانچہ آپ بھی مجاہدین کی ہر ممکن حوصلہ افزائی کریں اور ان کی عزت میں کمی نہ آنے دیں۔

## (۱۲) مجاہدین کا دفاع کرنا اور ان کے حق میں بولنا

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ''جو کسی مسلمان بھائی کی عزت کی حفاظت کرتا ہے اللہ سبحانہ وتعالیٰ روز قیامت اس کے چہرے کو جہنم کی آگ سے بچالے گا'' [ترمذی] آپ ﷺ نے یہ بھی فرمایا ''جو مصیبت کے وقت کسی مسلمان کی مدد نہ کرے خاص طور اس وقت جب اس کی عزت برباد کی جارہی ہو اور اس کی پاکیزگی پر حرف آرہا ہو تو ایسے شخص کی اللہ اُس وقت مدد نہیں کرے گا جبکہ خود اُس کو مدد کی ضرورت ہوگی۔ اور جو کسی مسلمان کی ایسے وقت مدد کرے گا جبکہ اس کی عزت برباد کی جارہی ہو اور اس کی پاکیزگی پر حرف آرہا ہو تو اللہ ایسے وقت میں اس کی مدد کرے گا جبکہ اس کو مدد کی ضرورت ہوگی۔'' [ابوداؤد]

اس لیے یہ ہماری اسلامی ذمہ داری ہے کہ ہم ان کا دفاع کریں جو اسلام اور اس پوری امت کا دفاع کررہے ہیں۔ کیونکہ اس وقت تمام صحافتی اور نشریاتی ادارے حکومت کے ساتھ یک زبان ہوکر مجاہدین کے خلاف بے بنیاد، جھوٹی اور گمراہ کن خبریں شائع کرکے امت کو دھوکہ دے رہے ہیں۔ آپ جس محفل میں دیکھیں مجاہدین کے خلاف بات کی جارہی ہے وہاں ان کے دفاع اور حق میں ضرور بولیں ورنہ اگر ہم میں سچ بولنے کی جرأت نہیں ہے تو کم از کم خاموش رہنا بہتر ہے۔ بعض اوقات ہماری زبانیں وہ کچھ بولتی ہیں جن سے اللہ کے راستے کے ان مجاہدوں کا دفاع ہونے کے

بجائے کفار کا دفاع ہوتا ہے۔اس لیے ہمیں اپنے عمل ہی سے نہیں بلکہ الفاظ سے بھی محتاط رویہ اختیار کرنا ہوگا اور اپنے کسی عمل یا الفاظ سے اللہ کے دشمنوں کو فائدہ نہیں پہنچانا۔

## (۱۳) میڈیا کے جھوٹ کو بے نقاب کرنا

ہم میں سے بیشتر مسلمانوں کا تجزیہ وہی ہوتا ہے جو مغربی اور مغرب زدہ میڈیا پیش کرتا ہے۔اللہ سبحانہ وتعالیٰ کا فرمان ہے:

﴿ يَاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِنْ جَآءَكُمْ فَاسِقٌۢ بِنَبَاٍ فَتَبَيَّنُوْٓا اَنْ تُصِيْبُوْا قَوْمًۢا بِجَهَالَةٍ فَتُصْبِحُوْا عَلٰى مَا فَعَلْتُمْ نٰدِمِيْنَ ﴾

''اے ایمان والو! اگر کوئی فاسق تمہارے پاس خبر لائے تو تحقیق کرلیا کرو کہیں ایسا نہ ہو کہ تم نادانستہ کسی گروہ کو نقصان پہنچا بیٹھو اور پھر اپنے کیے پر نادم ہو'' [الحجرات:۶]

یہ حکم تو فاسق کے بارے میں ہے تو ایسے میں کیا حکم ہوگا جب فاسق کے بجائے کافر اور مرتدین ہم تک خبریں پہنچا رہے ہوں۔ یہ میڈیا نہیں درحقیقت جھوٹ کا پلندہ ہے ،مجاہدین سے متعلق کوئی خبر ہو یا تجزیہ وہ حقیقت پر مکمل پردے ڈال کر پیش کی جاتی ہے ۔کیا ہمیں نظر نہیں آتا کہ کفار جب مسلمانوں کا بے دریغ قتل عام کرتے ہیں اور اپنے ہی بنائے ہوئے جنگی قوانین کا بھی احترام نہیں کرتے تو شہریوں کی ہلاکت پر پردہ ڈالنے کے ساتھ ساتھ اس کے جواز گھڑ کر لاتے ہیں۔لیکن جنگ کے دوران اگر کوئی شہری مجاہدین کی گولیوں کا نشانہ بن جائے تو مجاہدین کو فسادی ،شر پسند اور دہشت گرد کہہ کہہ کر دنیا کو دھوکہ دیتے ہیں۔میڈیا کا کردار اس معاملے میں اتنا موثر ہے کہ پوری

دنیا میں جھوٹ پھیل جاتا ہے اور سچ کو اپنی صفائی کا موقع نہیں مل پاتا اور امت مسلمہ کی اکثریت اس کے فریب میں آجاتی ہے۔

یہ حقیقت ہے کہ میڈیا مجاہدین کو بدنام کرنے کے لئے طرح طرح سے دھوکہ دیتا ہے، ان کے بارے میں جھوٹی اور بے بنیاد خبریں خود گھڑتا ہے، ان کی غلطیوں کو کئی گنا بڑھا کر دکھاتا ہے، تعداد کے معاملے میں ہمیشہ جھوٹ سے کام لیتا ہے، ان کے درمیان پھوٹ ڈالوانے کے لیے اکثر الٹی سیدھی باتیں ان کی طرف منسوب کرتا ہے ، مجاہدین کے رہنماؤں کی کردارکشی کرتا ہے۔ یہ میڈیا ہی ہے جو مجاہدین کے علماء کی حق کی حق گوئی عوام کے سامنے پیش نہیں ہونے دیتا جبکہ جہاد کے مخالف اور علمائے سوء کو خوب پروان چڑھاتا ہے۔ پس میرے ہر دلعزیز بھائی! آپ پر لازم ہے کہ مسلمانوں کے درمیان اس معاملہ پر آگاہی پیدا کریں۔ اور مسلمانوں کو سمجھائیں کہ میڈیا کے اس کردار کو ہمیشہ ذہن میں رکھ کر مجاہدین کے بارے میں تجزیہ کریں۔ ہمیں میڈیا کی کسی بات پر اعتماد نہیں کرنا جب تک مجاہدین کے بااعتماد ذرائع اس خبر کی تصدیق نہ کریں ، کیونکہ فاسق کی خبر پر یقین نہ کرنے کا حکم باری تعالیٰ نے قرآن میں دیا ہے۔ میں یہ نہیں کہتا کہ میڈیا کے موسم کی پیشن گوئی پر بھی یقین نہیں کرنا چاہیے کہ یہ فاسقین کے زمرے میں آتے ہیں ...... نہیں ...... بلکہ میرے کہنے کا مطلب یہ ہے کہ آپ ان کی ایسی کسی بات پر یقین نہ کریں جس کا تعلق اسلام اور مجاہدین سے ہو، کیونکہ انہی کے بارے میں ان کا یہ رویہ خاص ہے۔

## (۱۴) منافقین کی نشان دہی کرنا

نبی اکرم ﷺ کے زمانے میں منافقین مسلم معاشرے میں بہت خطرناک سمجھے جاتے تھے، اور یقیناً آج بھی ہیں۔ اللہ کے رسول ﷺ اہل ایمان کے سامنے ان کی نشانیاں بیان کرتے ہیں تاکہ ان کے جھوٹ کا ملمع اتر جائے۔ آپ ﷺ کے زمانے میں کفار کے خلاف جنگ ہتھیار سے لڑی جاتی تھی جبکہ منافقین سے قرآن کے روشن دلائل کے ساتھ جنگ کی جاتی۔ اور ان کو ایمان کی کسوٹی پر پرکھ کر سب کے سامنے ان کی منافقت واضح کی جاتی رہی۔ منافقین مذہب کے پردے میں اپنے آپ کو چھپا کر رکھتے ہیں تاکہ اپنے زہریلے افکار پھیلائیں اس لیے ان سے لڑنے کا صحیح طریقہ یہ ہے کہ اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی بتائی ہوئی نشانیوں کے ذریعے ان کا جھوٹ بے نقاب کر دیا جائے۔ آج بھی ان کے خلاف ہمارے بنیادی ہتھیار قرآن اور سنت ہیں۔ ان میں سے بعض انتہائی خوشنما اور حسین باتیں کرتے ہیں، یہ دلوں کو لبھانے والے بھی ہو سکتے ہیں لیکن درحقیقت اندر سے کھوکھلے ہوتے ہیں۔ اس لیے ان کی جھوٹی علمی شان اور ان کے شیطانی افکار قرآن مجید کے ذریعے باآسانی بے نقاب کیے جا سکتے ہیں۔ اللہ سبحانہ وتعالیٰ فرماتے ہیں:

﴿ وَ اِذَا رَاَیْتَهُمْ تُعْجِبُكَ اَجْسَامُهُمْ ؕ وَ اِنْ یَّقُوْلُوْا تَسْمَعْ لِقَوْلِهِمْ ؕ كَاَنَّهُمْ خُشُبٌ مُّسَنَّدَةٌ ؕ یَحْسَبُوْنَ كُلَّ صَیْحَةٍ عَلَیْهِمْ ؕ هُمُ الْعَدُوُّ فَاحْذَرْهُمْ ؕ قٰتَلَهُمُ اللّٰهُ ؗ اَنّٰى یُؤْفَكُوْنَ ﴾

”تم ان کو دیکھو گے تو یہ بڑے شاندار نظر آئیں گے، وہ بولیں تو تم ان کی باتیں سنتے رہ جاؤ، لیکن اصلاً یہ ایسے ہیں جیسے لکڑی کے تختے دیوار سے چن کر رکھ دیے جائیں

،ہر زور کی آواز کو اپنے خلاف سمجھتے ہیں ۔یہ پکے دشمن ہیں ،ان سے بچ کر رہو، اللہ انہیں برباد کرے، انہیں کدھر سے الٹا پھرایا گیا ہے‘‘ [منافقون:۴]

نیز معرکوں میں بے انتہاء مصروف مجاہدین کو مسلم معاشرے کے ان آستین کے سانپوں سے براہ راست واسطہ نہیں ہے اس لیے منافقین کی نشان دہی کر کے مجاہدین تک ان کے بارے میں معلومات پہنچانا بھی آپ کی ذمہ داری ہے تا کہ مجاہدین ان منافقین کے متعلق کوئی واضح حکمت عملی ترتیب دے سکیں یہاں ایک وضاحت کرنا ضروری ہے جو منافقین کے خلاف ہتھیار استعمال کرنے اور ان کے خلاف جنگ کرنے کے متعلق ایک غلط فہمی پر مبنی ہے ۔پاکستان میں بعض دینی حلقے اور علمائے سو مجاہدین کا پاکستانی منافقین سے جنگ کرنے پر یہ کہہ کر اعتراض کرتے ہیں کہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں منافقین کے خلاف تلوار سے جہاد نہیں ہوا تھا اس لیے منافقین کے خلاف تلوار اٹھانا خلاف اسلام ہے حالانکہ وہ اس اہم فرق کو فراموش کر رہے ہیں جو اس زمانے کے اور آج کے منافقین میں پایا جاتا ہے۔

نکتہ اول:

- رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں منافقین بکراہت اپنی عبادات بھی انجام دیتے تھے یہاں تک کہ بعض اوقات انہیں جہاد کے میدان میں بھی جانا پڑتا تھا۔دوران جنگ وہ مجاہدین کی صفوں میں شامل ہوتے تھے نہ کہ کفار کے لشکروں کا حصہ ہوتے
- چنانچہ اُس دور میں ان منافقین نے کبھی بھی مسلمانوں کے خلاف نہ تو خود

جنگ کی نہ ہی کفار کے ساتھ مل کر جنگ میں شریک ہوئے

۞ منافقین نے کبھی کسی ایک مسلمان کا بھی قتل نہیں کیا تھا

اس کے برعکس آج کے منافقین کفار کے لشکروں کا حصہ بھی ہیں، اور مجاہدین کے خلاف جنگیں لڑنے کی ابتداء بھی انہی کی طرف سے ہوئی ہے اور اب تک نہ معلوم کتنے ہی موحد مسلمانوں کو قتل کر چکے ہیں۔ ایسے منافقین کے ساتھ تلوار سے جہاد کرنے کا حکم اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے خود قرآن میں دیا ہے۔ سورۃ النساء کے بارہویں رکوع میں اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے منافقین کے تین گروہوں کا تذکرہ کیا ہے۔ اور اس بات کو بھی ناپسند کیا ہے کہ منافقین کے بارے میں دورائے پائی جائیں۔ ﴿فَمَا لَكُمْ فِي الْمُنٰفِقِيْنَ فِئَتَيْنِ...... ﴾ "تمہیں کیا ہو گیا ہے کہ منافقین کے بارے میں تمہارے اندر دورائے ہیں" پھر ایک گروہ سے ہاتھ روک کر رکھنے کا حکم دیا ہے کیونکہ وہ مسلمانوں سے نہیں لڑتے۔ جبکہ دو گروہ ایسے ہیں جو مسلمانوں سے جنگ لڑتے ہیں اور انہیں بے دریغ قتل کرتے ہیں، اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے ان سے جنگ لڑنے اور انہیں قتل کرنے کا حکم دیا ہے۔ ایک گروہ کے متعلق تو انتہائی سخت الفاظ میں ارشاد ہوا کہ جان لو کہ ایسے منافقین کے بارے میں ہم نے تم کو کھلی چھوٹ دے دی ہے۔

﴿كُلَّمَا رُدُّوْٓا اِلَى الْفِتْنَةِ اُرْكِسُوْا فِيْهَا ۚ فَاِنْ لَّمْ يَعْتَزِلُوْكُمْ وَيُلْقُوْٓا اِلَيْكُمُ السَّلَمَ وَ يَكُفُّوْٓا اَيْدِيَهُمْ فَخُذُوْهُمْ وَاقْتُلُوْهُمْ حَيْثُ ثَقِفْتُمُوْهُمْ ۭ وَ اُولٰٓئِكُمْ جَعَلْنَا لَكُمْ عَلَيْهِمْ سُلْطٰنًا مُّبِيْنًا﴾

"یہ منافق جب کبھی فتنہ کا موقع پائیں گے اس میں کود پڑیں گے، ایسے لوگ

اگر تمہارے مقابلے سے باز نہ رہیں اور صلح و آشتی کے ساتھ رہنے پر تیار نہ ہوں اور تم پر اپنے ہاتھ نہ روکیں پھر انہیں پکڑو اور جہاں ملیں قتل کر دو ایسے لوگوں پر ہم نے تمہیں کھلی حجت دے دی ہے“

نکتہ دوم:

تمام فقہائے اسلام اس بات پر متفق ہیں کہ مسلمانوں کے خلاف جنگ میں کفار کی مدد کرنا نواقض اسلام افعال میں سے ہے یعنی ایسے فعل کا ارتکاب کرنے والا دائرہ اسلام سے خارج ہے اور مرتد قرار پاتا ہے۔ظاہر ہے اس شرعی وضاحت کے بعد وہ اعتراض ہی غلط ہو جاتا ہے کہ منافقین کے خلاف جنگ نہیں کی جاسکتی۔کیونکہ اول تو یہ فوجی منافق ہی نہیں بلکہ مرتد ہو چکے ہیں جو کفار کے کہنے پر مجاہدین کے خلاف لڑتے ہیں۔لیکن اگر کوئی ان کے ارتداد کو تسلیم نہ بھی کرے تو سورۃ النساء کی آیات ان کی تسلی کے لیے کافی ہیں جس میں ایسے منافقین کے خلاف لڑنے کا حکم مسلمانوں کو اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے دیا ہے۔

## (۱۵) دوسروں کو جہاد پر اکسانا

دوسروں کو بھلائی کی طرف بلانا ویسے بھی ایک اعلیٰ درجہ کی عبادت ہے کیونکہ یہ امر بالمعروف ونہی عن المنکر میں شامل ہے لیکن کسی کو جہاد پر اکسانا اور ابھارنا تو وہ عمل ہے جس کا خاص طور پر ہمیں حکم دیا گیا ہے۔قرآن میں ارشاد ہوتا ہے:

﴿ يَآَيُّهَا النَّبِىُّ حَرِّضِ الْمُؤْمِنِيْنَ عَلَى الْقِتَالِ...... ﴾

''اے نبی (ﷺ)! مومنوں کو جہاد پر ابھاریے'' [انفال:٦٥]

اللہ سبحانہ وتعالیٰ کا یہ بھی فرمان ہے:

﴿ فَقَاتِلْ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ ۚ لَا تُکَلَّفُ اِلَّا نَفْسَکَ وَحَرِّضِ الْمُؤْمِنِیْنَ ۚ عَسَی اللّٰہُ اَنْ یَّکُفَّ بَاْسَ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا ؕ وَ اللّٰہُ اَشَدُّ بَاْسًا وَّ اَشَدُّ تَنْکِیْلًا ﴾

''اے محمد (ﷺ)! آپ اللہ کے راستے میں جنگ کریں، آپ پر اپنے سوا کسی اور کی ذمہ داری نہیں ہے اور مومنوں کو جہاد کی ترغیب دیجیے قریب ہے کہ اللہ کافروں کا زور توڑ دے اللہ سب سے زیادہ قوت والا اور عذاب دینے میں سخت ہے'' [نساء:۸۴]

## (١٦) مجاہدین کے رازوں کی حفاظت کرنا

ہمیں اپنی زبانوں کو مہر لگانے کی ضرورت ہے۔ کبھی کبھی ہم چند الفاظ زبان سے نکال دینے کی وجہ سے نہ چاہتے ہوئے بھی اپنے مجاہد بھائیوں کو خطرہ میں ڈال دیتے ہیں۔ ہر مسلمان کو رازوں کے معاملے میں احتیاط اور راز داری برتنے کی عادت پیدا کرنی چاہیے۔ رازداری سے متعلق سیرت سے بھی بہت سے اسباق ملتے ہیں مثلاً صحابہ رضی اللہ عنہم کا اپنی بیوی سے وہ باتیں چھپانا جو اللہ کے رسول ﷺ ان کو راز کے طور پر بتاتے تھے یا کسی اور صحابی اور صحابیہ کا راز فاش کر دینے پر ان کا محاسبہ کرنا وغیرہ۔ بہت سے معاملات ایسے ہیں جنہیں اپنے انتہائی قریبی ساتھی مثلاً بیوی یا شوہر بچوں اور بھائیوں سے بھی چھپانے کی ضرورت ہوتی ہے کیونکہ ہوسکتا ہے ان کے ذریعے راز افشا ہو جائے اور مجاہدین کو کوئی بڑا حادثہ پیش آ جائے۔ جنگی معلومات تو فطرتاً ہی

خفیہ ہوتی ہیں لیکن آج کے زمانے میں جب کہ کفار اور مرتدین کی خفیہ ایجنسیاں مجاہدین کا سراغ لگانے کے لیے ہر قسم کے وسائل استعمال کر رہے ہیں اس کی اہمیت بہت زیادہ بڑھ گی ہے کہ راز داری کی عادت عام ہو اور ''بقدر ضرورت معلومات'' کے فارمولے پر عمل کیا جائے۔ یہ بات ہمارے علم میں آئی ہے کہ اپنے ہی مخلص ساتھیوں کی کھلی زبان ہونے کی وجہ سے بعض اوقات مجاہدین کو نا قابل تلافی نقصان پہنچا ہے۔

میں یہ بھی واضح کر دوں کہ اللہ کے دشمن اپنی خفیہ سرگرمیوں میں اتنے کامیاب ہیں کہ ہمارے ہی درمیان ان کے جاسوس موجود ہوتے ہیں اور تجربات اس پر گواہ ہیں کہ یہ جاسوس علماء اور مجاہد کمانڈرز کے روپ میں بھی پائے گئے ہیں لہٰذا آپ کو مجاہدین کے متعلق خبروں اور معلومات میں ہر درجہ احتیاط کرنی ہوگی۔ امام مساجد، علماء اور دینی رہنماؤں کو اس وقت تک کسی معلومات میں شریک نہ کریں جب تک ان کے بارے میں مکمل اعتماد حاصل نہ ہو جائے۔

دوسری طرف میں تمام مسلمانوں کے علم میں یہ بات لانا چاہتا ہوں کہ کفار کے لیے مسلمانوں کے خلاف جاسوسی کرنا شریعت کی رو سے کفر کے سوا کچھ نہیں ہے۔ لہٰذا اپنی جہنم کی سیٹ کنفرم کرنے سے بچیں۔ اللہ سبحانہ وتعالیٰ فرماتے ہیں:

﴿ وَ مَنۡ یَّتَوَلَّهُمۡ مِّنۡكُمۡ فَاِنَّهٗ مِنۡهُمۡ ﴾

''جو بھی ان کا ساتھ دے گا وہ بھی انہی میں سے ہے'' [مائدہ:۵۱]

## (۱۷) مجاہدین کے لیے دعائیں کرنا

سچ تو یہ بات ہے کہ ہمیں پر خلوص دعا کی طاقت کا صحیح اندازہ نہیں ہے۔ آپ

ﷺ نے فرمایا کہ ''میری امت کو جو فتح نصیب ہوئی ہے وہ اس امت کے کمزور لوگوں کی وجہ سے ہے''۔ اس حدیث میں دعاؤں کی طاقت کی طرف اشارہ ہے یعنی وہ لوگ جو کسی عذر یا کمزوری کے سبب خود تو جنگ میں شریک نہیں ہوئے لیکن شوق کی وجہ سے کبھی جہاد سے توجہ نہیں ہٹی اور پیچھے بیٹھ کر مجاہدین کی کامیابی کے لیے دعائیں کرتے رہے۔ اس لیے میرے بھائیو! مجاہدین کو اپنی دعاؤں میں مستقل یاد رکھیں تاکہ اللہ سبحانہ وتعالیٰ ان کو فتح اور غلبہ عطا فرمائے۔ خاص طور پر نماز میں سجدوں کے دوران ضرور دعائیں کیا کریں کیونکہ اس وقت آدمی اللہ سے سب سے زیادہ قریب ہوتا ہے۔ ایک اہم دعا جس سے آج کل شدید غفلت برتی جارہی ہے اس کی طرف آپ کی توجہ دلانا چاہوں گا، وہ ''دعائے قنوت'' ہے۔ امام مساجد کو ترغیب دیں کہ فجر کی نماز میں اس کو پڑھا کریں خاص طور پر اس وقت جب مجاہدین کو کوئی بڑا معرکہ درپیش ہو۔ انہیں یاد دلائیں کہ یہ اللہ کے رسول ﷺ کی سنت ہے اور افسوس ہے کہ آج امام مساجد اس کو کوئی اہمیت نہیں دیتے۔

ایک مرتبہ عین معرکہ شروع ہوتے وقت مجاہد کمانڈر نے اپنے مجاہد ساتھیوں سے پوچھا کہ ''محمد بن وصی کیا کر رہے ہیں''۔ محمد بن وصی رحمہ اللہ اپنے وقت کے بڑے عابد اور متقی انسان سمجھے جاتے تھے۔ مجاہدین نے اطلاع دی کہ وہ آسمان کی طرف ہاتھ اٹھا اٹھا کر دعائیں کر رہے ہیں۔ مجاہدین کے سالار نے کہا کہ ''عین اس وقت جب دشمن سے معرکہ پیش آنے والا ہو ایک ہزار مجاہدین کے ملنے سے مجھے وہ ایک انگلی زیادہ محبوب ہوگی جو اللہ کی بارگاہ میں بلند ہو کر مجاہدین کی کامیابی کے دعائیں کر رہی ہو''

## (۱۸) مجاہدین کی با اعتماد خبریں تلاش کرنا اور ان کو عام کرنا

مجاہدین کی خبروں کو تلاش کر کے انہیں پھیلانا اس لیے ضروری ہے کہ

- یہ عمل آپ کو جہاد سے جوڑے رکھے گا اور آپ خود کو جہاد سے دور نہیں پائیں گے
- اس کے ذریعے آپ پوری امت مسلمہ سے بھی مضبوط رشتہ محسوس کریں گے
- جب آپ کے سامنے مجاہدین کی بہادری اور دلیری کے قصے آئیں گے تو آپ کو جہاد میں عملاً حصہ لینے کا شوق پیدا ہوگا اور اس کے لیے حوصلہ ملے گا
- جب آپ کے سامنے شہداء کے واقعات سامنے آئیں گے تو آپ کے دل میں بھی شہادت کا جذبہ مچلنے لگے گا
- مجاہدین کی خبریں سننے سے آپ کو معلوم ہوگا کہ یہ امت فتح کی جانب پیش قدمی کر رہی ہے اور یہی گروہ الطائفة المنصورة ہے جس کا حدیث میں تذکرہ کیا گیا ہے۔ ہم نے دیکھا کہ جس کسی کو جہاد کی صحیح خبریں نہیں پہنچتی وہ جہاد سے متعلق تجزیہ بھی غلط کرتا ہے کہ مجاہدین خواہ مخواہ اندھیرے میں تیر چلا رہے ہیں جس میں اپنی جانیں گنوانے کے سوا کچھ ہاتھ نہیں آ رہا اور اس امت کے صالح شباب ضائع ہو رہے ہیں اور اس جنگ سے امت کو کوئی خیر نہیں پہنچنے والی۔ حالانکہ ان کا یہ خیال بالکل غلط ہے اور حالات اس کے بالکل برعکس ہیں الحمد للہ۔ یہ غلط خیال اسی وجہ سے عام ہوا ہے کہ انہیں جہاد کی صحیح خبریں نہیں پہنچ رہی ہیں۔

۞ ان خبروں سے جہاد کے فقہی مسائل کا بھی علم ہوتا ہے یعنی جہاد کے کسی شرعی مسئلے میں مجاہدین کس طرح عمل کرتے ہیں اس کی عملی مثال سامنے آنے سے اس کی وضاحت ہوتی ہے۔ کیونکہ کوئی مسئلہ جو کتابوں میں لکھا ہے وہ اس وقت تک پوری طرح سمجھ نہیں آتا جب تک کہ عملاً اس کی مثال سامنے نہ آجائے۔

میں یہاں پوائنٹ نمبر ۱۳ کو دہرانا چاہتا ہوں میں نے کہا تھا کہ آپ کو صرف بااعتماد ذرائع سے موصول ہونے والی صحیح خبریں پھیلانی ہوں گی اور افواہوں سے بچنا ہوگا ۔کیونکہ افواہیں پھیلانا منافقین کا کام ہوتا ہے۔ اللہ سبحانہ وتعالیٰ فرماتے ہیں

﴿ وَ اِذَا جَآءَهُمۡ اَمۡرٌ مِّنَ الۡاَمۡنِ اَوِ الۡخَوۡفِ اَذَاعُوۡا بِهٖ ؕ وَ لَوۡ رَدُّوۡهُ اِلَی الرَّسُوۡلِ وَ اِلٰۤی اُولِی الۡاَمۡرِ مِنۡهُمۡ لَعَلِمَهُ الَّذِيۡنَ يَسۡتَنۡۢبِطُوۡنَهٗ مِنۡهُمۡ ؕ وَ لَوۡ لَا فَضۡلُ اللّٰهِ عَلَيۡكُمۡ وَ رَحۡمَتُهٗ لَاتَّبَعۡتُمُ الشَّيۡطٰنَ اِلَّا قَلِيۡلًا ﴾

”یہ لوگ جب اطمنان بخش یا خوفناک خبر سنتے ہیں اسے لے کر پھیلا دیتے ہیں حالانکہ اگر یہ اسے رسول اور ذمہ دار لوگوں تک پہنچاتے تو وہ بات ایسے لوگوں کے علم میں آجاتی جو ان کے درمیان اس بات کی صلاحیت رکھتے ہیں کہ اس سے صحیح نتیجہ اخذ کرسکیں“ [النساء:۸۳]س

## (۱۹) مجاہدین کے علماء اور رہنماؤں کی تحریریں پھیلانا

بدقسمتی سے ہم نے سنا کہ بعض مسلمان مجاہدین پر یہ الزام لگاتے ہیں کہ مجاہدین کے پاس ان کی حمایت کرنے والے علماء کی کمی ہے، چنانچہ ان کے پاس کوئی واضح لائحہ عمل بھی نہیں ہے اور جو کچھ مجاہدین کر رہے ہیں وہ کفار کے خلاف ان کا فطری ردعمل ہے

۔میں کہوں گا کہ یہ الزام حقیقت کے سراسر خلاف ہے۔مجاہدین کے پاس بڑی تعداد میں علماء بھی موجود ہیں اور ایسے ذہین افراد (strategic planner) کی بھی کوئی کمی نہیں ہے جو جنگی حکمت عملی ترتیب دیتے ہیں اور جو نہ صرف مجاہدین کے حامی ہیں بلکہ اللہ کے فضل سے بعض جہاد کے اولین مورچوں میں ان کے ساتھ موجود ہیں۔یہ بات یاد رکھنے کی ہے کہ یہ راستہ حق کا راستہ ہے اس لیے بیشتر علماء اور ایسے جنگی کماندان یا شہید کردیے گئے ہیں، یا جیلوں میں قید ہیں یا پھر زیرزمین یعنی خفیہ زندگی گزارنے پر مجبور ہیں۔اس کے باوجود مجاہدین کی شرعی اور جنگی رہنمائی کے لیے ڈھیر سارا جہادی مواد موجود ہے۔میں وضاحت کردوں کہ علمائے جہاد کی تحریریں خالصتاً شریعت کی روشنی میں لکھی گئی ہیں۔یہ علمائے جہاد ان علمائے سو کی طرح نہیں ہیں جو شریعت کو کھلونا سمجھ کر اپنی مرضی سے اس میں تحریف کرتے ہیں اور پھر اللہ کی طرف سے کہہ کر اپنی طرف سے ٹیڑھے میڑھے فتاویٰ جاری کردیتے ہیں۔اس کے برعکس ان علمائے جہاد نے واضح کردیا ہے کہ یہ اللہ کے سوا کسی سے خوف نہیں کھاتے اور کسی دوسرے کو راضی کرنے میں اللہ کو ناراض نہیں کرتے۔ان کی تحریریں اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے ارشادات سے مزین ہوتی ہیں یا پھر علمائے سلف کی آراء سے جیسے ابن حجر، امام النووی، امام قرطبی، ابن کثیر، امام ابن تیمیہ رحمہم اللہ اور امام الاربعہ (یعنی ابوحنیفہ، احمد بن حنبل، شافعی، مالک رحمہم اللہ)۔شریعت میں کوئی چیز ایسی نہیں جسے یہ علماء چھپاتے ہوں یہی وجہ ہے کہ ان کا لٹریچر حددرجہ پراثر اور مدلل ہوتا ہے۔

یہ ایک حقیقت ہے کہ کوئی بھی اشاعتی اور صحافتی ادارہ درپیش خطرات کی وجہ سے ان

تحریروں کو شائع کرنے پر آمادہ نہیں ہوتا جس کی وجہ سے یہ تحریریں عام نہیں ہوسکی ہیں ۔چنانچہ یہ کام بھی دیگر بہت سے کاموں کی طرح خود مجاہدین کے کاندھوں پر ہے جس میں بہت سی دشواریاں ہیں ۔لہٰذا میں آپ سے درخواست کروں گا کہ اس کام میں مجاہدین کی بھرپور مدد کریں ۔عام مسلمان اس سے متعلق مدد کچھ اس طرح فراہم کرسکتے ہیں:

- ☆ ہر کتاب یا سی ڈی جو آپ تک پہنچے اسے اپنے دوستوں اور اہل خاندان تک پہنچانا
- ☆ کتابیں ،آڈیوز اور ویڈیوز انٹرنیٹ پر اپ لوڈ کرنا
- ☆ ایسی ویب سائٹ بنانا جس میں ان کتابوں ،آڈیوز اور ویڈیوز تک رسائی (Links) دی جاتی ہو
- ☆ ایسی ویب سائٹس کے بارے میں دوسروں کو آگاہ کرنا ۔اس کے مختلف ذریعے ہوسکتے ہیں مثلاً زبانی ،تحریری ،اشتہارات ،ای میل ،ایس ایم ایس وغیرہ
- ☆ کمپیوٹر سے پرنٹ آؤٹ لینا یا فوٹو کاپی کروانا اور تقسیم کرنا
- ☆ اسی طرح کمپیوٹر سی ڈیز بنا کر تقسیم کرنا
- ☆ ای میل کے ذریعے معلومات عام کرنا
- ☆ مساجد میں ایسی معلومات فراہم کرنا مثلاً اسٹیکر یا چھوٹا بینر لگانا اور مساجد میں کتابیں یا پمفلٹ تقسیم کرنا
- ☆ مختلف دینی یا ثقافتی محفلوں میں یہ مواد تقسیم کرنا

☆ ایسے اسٹڈی سرکل بنانا جہاں یہ مواد اکھٹا ہو کر پڑھا جاتا ہو

## (۲۰) علماء کا مجاہدین کے حق میں فتاویٰ جاری کرنا

یقیناً اس گئے گذرے دور میں بھی کہیں نہ کہیں ایسے علمائے حق ضرور موجود ہیں جو ہمیشہ سچ بات کرتے ہیں۔ایسے علماء کو تلاش کر کے ان کی ہمت افزائی کرنی چاہیے کہ باطل قوتوں کا ذرا خوف نہ کھائیں اور جہاد اور مجاہدین کی حمایت میں فتاویٰ جاری کر کے جہاد اسلامی میں شامل ہو جائیں۔اور پھر ان علماء کے فتاویٰ وسیع پیمانے پر پھیلائے جائیں۔ ہمارے بہت سے بھائی بہن دل میں مجاہدین کی حمایت کرتے ہیں لیکن جہاد میں کھڑا ہونے کے لیے وہ انہی علماء کی رائے جاننے کے منتظر ہیں۔بعض مفتی حضرات بھی اپنی نجی محفلوں میں جہاد کی تائید کرتے ہیں لیکن وہ اپنے شیوخ اور بزرگ علماء کے رائے کے احترام میں خود خاموش ہیں۔ان مفتی حضرات کو اپنے بزرگوں کے احترام کے ساتھ اس مسئلے کی اہمیت سمجھانا چاہیے اور بزرگ علماء کو اس پر آمادہ کرنا چاہیے کہ امت مسلمہ کی رہنمائی کریں۔ کیوں کہ امت کی اکثریت علماء ہی کے فیصلے کو قبول کرتی ہے۔لیکن اگر ان کے بزرگ اس پر راضی نہیں تو پھر اللہ کے بھروسے پر خود سے آگے بڑھ کر فتاویٰ جاری کر دینے چاہیے۔ اللہ کی عدالت میں یہ عذر قابل قبول نہ ہوگا کہ ہم اپنے بزرگوں کے احترام میں خاموش تھے۔ بلکہ وہاں تو آپ سے یہ سوال ہوگا کہ اللہ کے دین کو جس وقت آپ کے علم کی ضرورت تھی جو اللہ نے آپ کو دیا تھا تو اسے لوگوں سے کیوں چھپا کر رکھا؟؟؟

## (۲۱) علماء اور دینی رہنماؤں کو جہاد کی صحیح خبریں پہنچانا

عالم ہونے کا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ اسے دنیا کی ہر بات کا صحیح علم ہو چکا ہے۔ جو لوگ کسی خاص علم یا شعبہ کے ماہر ہوتے ہیں وہ کسی دوسرے علم یا شعبہ کے متعلق سطحی معلومات رکھتے ہیں۔ اسی طرح علمائے کرام جو دین کے ایک خاص شعبے سے منسلک ہیں ضروری نہیں کہ انہیں جہاد اور مجاہدین کے متعلق صحیح معلومات بھی حاصل ہوتی ہوں ۔ یہ میرا ذاتی تجربہ بھی ہے...... بعض علماء جو اس وقت عالم اسلام کے چوٹی کے علماء مانے جاتے ہیں............ ان سے مل کر مجھے حیرت کا شدید جھٹکا لگا جب معلوم ہوا کہ انہیں مجاہدین کے متعلق ذرا بھی معلومات نہیں ہیں۔ دلچسپ بات یہ ہے کہ کفار اچھی طرح سمجھتے ہیں کہ علماء کی اس امت میں کیا اہمیت ہے اسی لیے انہوں نے علماء اسلام کو متاثر کرنے کے لیے خصوصی توجہ اور محنت سے کام کیا ہے۔ کفار کے لیے وہ منظر بڑا لذت بھرا ہوتا ہے جب وہ علماء کو انتہائی کم اہمیت کی فقہی مسائل میں لمبی چوڑی بحثیں کر کے اپنا موقف مضبوط بناتے دیکھتے ہیں اور یوں امت مسلمہ کی نظر کو سنگین اور نازک مسئلوں سے نکال کر انہی چھوٹے چھوٹے دائروں میں الجھائے رکھتے ہیں ۔ پس آپ علماء کو میدان جہاد کی تازہ خبریں لگاتار پہنچاتے رہیں اسی سے ممکن ہے کہ اُن کی نظر میں جہاد کی اہمیت واضح ہو جائے۔ میرے بھائیو! میں علماء کو متاثر کرنے کے لیے اتنا زور اس لیے دے رہا ہوں کیوں کہ میری نظر میں ایک عالم کو مجاہد بنانا سو (۱۰۰) مجاہدین تیار کرنے سے زیادہ بہتر ہے۔ لیکن علماء کے متعلق چند باتیں ذہن نشین کر لیں۔

۱) جب بھی علماء سے گفتگو کا موقع ملے ہمیشہ ان کے سامنے طالب علم کی طرح سوال کریں اور کبھی ان کی براہ راست مخالفت نہ کریں

۲) یاد رکھیں بیشتر علماء انتہائی مصروف زندگی گزار رہے ہیں اس لیے ان کی کتابوں کا بہترین چناؤ کریں، جو مختصر اور انتہائی متاثر کن مواد پر مشتمل ہو

۳) علماء سے بحث اور مباحثہ اختیار نہ کریں ،اس سے ان کے دل میں مجاہدین کے لیے پیدا ہونے والی ہمدردی اور حمایت جھاگ کی طرح بیٹھ جائے گی

۴) اگر کوئی عالم سخت مخالفت کرے تو اس کے باوجود کوشش کریں اس کا ادب اور احترام آپ کے اندر باقی رہے۔اگر آپ نے بھی مخالفت کے جواب میں کوئی سخت بات کہہ دی تو ممکن ہے وہ عالم مجاہدین کے پیچھے ہاتھ دھو کر پڑ جائے اور پھر ہر خطبہ اور درس میں مجاہدین کو مطعون کرنا اس کا مشغلہ بن جائے۔

## (۲۲) جسمانی ورزش

اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا ''توانا اور مضبوط مومن ایک کمزور مومن کے مقابلے میں اللہ کو زیادہ پسند ہے'' [مسلم]

جسمانی ورزش جہاد کی تربیت کا لازمی حصہ ہے۔آج کی جنگوں میں صرف جسمانی طور پر طاقت ور ہونے ہی کی ضرورت نہیں بلکہ ایسے مجاہدین درکار ہیں جو طویل فیصلہ پیدل چل کر عبور کر سکتے ہوں ۔ دور تک دوڑ سکتے ہوں اور ہر قسم کے پہاڑ پر چڑھ سکتے ہوں (یہ گوریلا جنگ کے لیے ضروری ہے )اور انتہائی تیز دوڑ سکتے ہوں (یہ شہری گوریا جنگ کے لیے ضروری ہے )۔شہری اور غیر شہری گوریلا جنگ کے انداز میں تھوڑا

سا فرق ہوتا ہے لہٰذا اس کی ضرورتوں کے لحاظ سے مجاہد کو تیار ہونا چاہیے ۔ان کے ساتھ ساتھ وزن اٹھانے میں بھی کوئی دقت محسوس نہ کرے۔ بوسنیا اور چیچنیا کے میدانوں میں ہمارا یہ تجربہ رہا ہے کہ جو مجاہدین ایسی جسمانی تربیت نہیں رکھتے وہ پورے گروپ پر بوجھ بن جاتے تھے اور سب کی رفتار سست کرنے کا ذریعہ بن جاتے ۔ایسے مجاہدین کا دشمن کے ہاتھ آنے کا امکان بھی زیادہ ہوتا ہے۔ایسی ورزشیں جو جس کو سخت جان اور مشقت کا عادی بنائے (یعنی جس سے آدمی میں دیر تک کام کرنے کی صلاحیت پیدا ہو) وہ آج طاقت اور چستی کی ورزشوں سے زیادہ ضروری ہوگئی ہیں ۔جو مسلمان جنگ میں براہ راست شرکت نہیں کرتے ان کے لیے بھی جسمانی ورزش بہر حال ضروری ہے۔اسی طرح جیل کی مشقتوں اور اذیتوں کو بھی ایک سخت جان آدمی زیادہ دیر تک برداشت کرسکتا ہے۔ابتدا میں تقریباً تمام مسلمان مضبوط اور توانا جسم کے مالک ہوتے تھے کیونکہ جہاد ان سب کی زندگی کا لازمی حصہ تھا۔حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ جنہوں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانے میں مصر فتح کیا اور وہاں کے گورنر مقرر کیے گئے اپنے جمعہ کے خطبہ میں کہا کرتے تھے ”خبردار مجھے تم میں سے کوئی ایسا نہ ملے جس کا اپنا وزن بڑھ رہا ہو اور اس کے گھوڑے کا وزن کم ہو رہا ہو۔اگر مجھے کوئی ایسا نظر آیا تو میں اس کا مشاہرہ (یعنی تنخواہ) کم کردوں گا۔“

میرے عزیز بھائیو! صالح نیت کے ساتھ ورزش کرنا ایک عبادت ہے ۔اور میری بہنیں سنیں کہ وہ بھی اس سے مستثنیٰ نہیں ہیں ۔ان کو بھی مختلف ورزشیں پابندی کے ساتھ کرنی چاہیے۔ میں بھائیوں سے درخواست کروں گا کہ بہنوں کی ورزش کے لیے

ایسے مواقع پیدا کریں جو شرعاً جائز ہوں۔

## (۲۳) عسکری تربیت

آج جہاد کی تربیت بھی اسی طرح فرض ہے جس طرح کہ جہاد فرض ہے کیونکہ یہ شرعی قاعدہ (اصول) ہے کہ ''کسی فرض کے لیے جس چیز کی ضرورت ہوگی وہ بھی فرض ہوگا'' اور اسلحہ کی تربیت جہاد کی بنیادی ضرورت ہے۔ اللہ سبحانہ وتعالیٰ سورۃ انفال کی آیت ۶۰ میں فرماتے ہیں:

﴿ وَ اَعِدُّوْا لَهُمْ مَّا اسْتَطَعْتُمْ مِّنْ قُوَّةٍ وَّ مِنْ رِّبَاطِ الْخَيْلِ تُرْهِبُوْنَ بِهٖ عَدُوَّ اللّٰهِ وَ عَدُوَّكُمْ وَ اٰخَرِيْنَ مِنْ دُوْنِهِمْ ۚ لَا تَعْلَمُوْنَهُمْ ۚ اَللّٰهُ يَعْلَمُهُمْ ؕ وَ مَا تُنْفِقُوْا مِنْ شَيْءٍ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ يُوَفَّ اِلَيْكُمْ وَ اَنْتُمْ لَا تُظْلَمُوْنَ ﴾

''اور ان کے خلاف تیاری کر رکھو پوری طاقت اور اسلحہ کے ساتھ اور بہترین سواریوں کے ساتھ جس کے ذریعے تم اپنے اور اللہ کے دشمنوں کو دہشت زدہ کر دو اور ان دشمنوں کو بھی جن کو تم نہیں جانتے اللہ جانتا ہے''

رسول اللہ ﷺ نے اس آیت کی تشریح میں فرمایا

''طاقت نشانہ میں مہارت ہے، طاقت نشانہ میں مہارت ہے'' [مسلم]

آج عسکری تربیت اتنی اہم اور ضروری ہے کہ اگر آپ کے ملک میں اسلحہ سیکھنے کا انتظام ممکن نہیں تو آپ کے لیے ضروری ہے کہ سفر کر کے دوسرے ملک جائیں جہاں آپ کے لیے یہ موقع میسر ہو۔

## (۲۴) میڈیکل فرسٹ ایڈ

اکثر اوقات مجاہدین کے لیے ہسپتال جانا ممکن نہیں ہوتا ایسی صورت میں فرسٹ ایڈ ہی مجاہدین کے لیے واحد میڈیکل ٹریٹمنٹ ہے۔فرسٹ ایڈ کی تربیت مختلف قسم کی ہوتی ہے، اس لیے آپ اس انداز سے تربیت لیں جس کی میدان جنگ میں ضرورت ہو۔وہ مسلمان بھائی اور بہن جو میڈیکل کے شعبے سے تعلق رکھتے ہیں اور کسی ایسے ڈاکٹر کو جانتے ہوں جنہوں نے زخمی فوجیوں یا مجاہدین کا علاج کیا ہے ان سے یہ تربیت لی جاسکتی ہے۔

## (۲۵) فقہ الجہاد سیکھنا

جہاد کے فقہی مسائل سے میری مراد ایسے فتاویٰ ہیں جن سے مجاہدین کو مستقل واسطہ رہتا ہے مثلاً جہاد کے مختلف احکام، دارالحرب کے احکام، شہری ہلاکتوں کا مسئلہ ،فدائی حملہ، غیر مسلم حکومتوں کے ساتھ معاہدات کی حقیقت، دفاعی اور اقدامی جہاد کی شرائط میں فرق، مسلمانوں کے خلاف کفار کی مدد کرنا او رموجودہ نام نہاد مسلمان حکمرانوں کی حقیقت ، وغیرہ۔اس کے علاوہ جہاد کی فضیلت کا مطالعہ بھی انتہائی اہم ہے، کیونکہ اسی سے معلوم ہوتا ہے کہ جہاد دین اسلام کی بلند ترین چوٹی اور سب سے افضل عبادت ہے۔اس سلسلے کی سب سے اہم کتاب امام النحاس رحمہ اللہ (متوفی ۸۱۴ھ) کی ''مشارع الاشواق الی مصارع العشاق'' ہےجن کا پورا نام ابی زکریا احمد بن ابراہیم بن محمد الدمشقی ہے۔شیخ عبداللہ عزام رحمہ اللہ کے نزدیک یہ جہاد کی سب سے بہترین کتاب ہے۔اس کتاب کا عربی سے کئی زبانوں میں ترجمہ ہو چکا ہے[ ڈاکٹر صلاح عبدالفتاح خالدی کا انگریزی ترجمہ انٹرنیٹ پر موجود ہے جس کا

لنک کتاب کے آخر میں ملاحظہ کر سکتے ہیں ] ( ان شاء اللہ الموحدین ویب سائٹ اس کتاب کا اردو میں ترجمہ کروا رہا ہے )

## (۲۶) مجاہدین کی حفاظت کرنا اور ان کو پناہ دینا

اللہ سبحانہ وتعالیٰ کا فرمان ہے:

﴿ اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَهَاجَرُوْا وَ جَاهَدُوْا بِاَمْوَالِهِمْ وَ اَنْفُسِهِمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَ الَّذِيْنَ اٰوَوْا وَّ نَصَرُوْآ اُولٰٓئِكَ بَعْضُهُمْ اَوْلِيَآءُ بَعْضٍ...... ﴾

''جو لوگ ایمان لائے ہجرت کی اور اپنے مالوں اور جانوں سے اللہ کی راہ میں جہاد کیا ، اور وہ لوگ جنہوں نے ان کو پناہ دی اور ان کی مدد کی ، یہی ایک دوسرے کے فریق ہیں......'' [انفال:۷۲]

اور یہ بھی فرمایا:

﴿ وَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَهَاجَرُوْا وَ جَاهَدُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَ الَّذِيْنَ اٰوَوْا وَّ نَصَرُوْآ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُؤْمِنُوْنَ حَقًّا ؕ لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّ رِزْقٌ كَرِيْمٌ ﴾

''جو لوگ ایمان لائے ، ہجرت کی اور اللہ کی راہ میں مال اور جان سے جہاد کیا ، اور جنہوں نے ان کو پناہ دی اور مدد فراہم کی ، یہی لوگ حقیقت میں مومن ہیں اور ان ہی کے لیے بخشش اور بہترین رزق ہے'' [انفال:۷۴]

جب مجاہدین خطرے میں گھرے ہوئے ہوں تو ان کی حفاظت اور پناہ کا انتظام کرنا ہماری ذمہ داری بن جاتا ہے۔ یہ ٹھیک ہے کہ مجاہدین کو پناہ دینا مہنگا ثابت ہوسکتا ہے

لیکن اللہ کا دین ہم سے ایسی قربانیوں کا سوال کرتا ہے۔دین کے لیے قربانی دیے بغیر نہ ہی اللہ کو راضی کیا جا سکتا ہے نہ اپنے ایمان کی تصدیق ممکن ہے۔طالبان حفظہم اللہ کی مثال ہمارے سامنے ہے جنہوں نے عالمی کفری طاقتوں کی تمام تر دھمکیوں کے باوجود عرب مجاہدین کو پناہ فراہم کی اور امریکہ اور اس کے اتحادیوں کو دوٹوک جواب دیا کہ اپنے مہمانوں کو اسلام دشمنوں کے حوالے کرنا ہماری ایمانی غیرت کے خلاف ہے۔طالبان حفظہم اللہ نے عرب مجاہدین کی اس مہمان نوازی کی جو بھاری قیمت وصول کی اسے ان کی شکست نہیں سمجھنا چاہیے درحقیقت یہ ان کی فتح ہے۔انہوں نے اللہ کی نگاہ میں کامیابی حاصل کی ہے اُس کے بعد اس بات کی کوئی اہمیت نہیں کہ دنیا میں انہیں کتنا بڑا نقصان برداشت کرنا پڑا۔انسانی جانوں اور اموال کی تباہی کا نقصان بھی بہت بڑا ہے لیکن امارت اسلامیہ کے چھن جانے سے بڑا کوئی نقصان کیا ہوسکتا ہے؟؟؟ مجھے یقین ہے کہ جو کچھ دنیا میں ان سے چھینا گیا اس کا بہتر بدل اللہ دنیا میں بھی انہیں عطا فرما دیں گے۔ان شاء اللہ۔

دین بیچ کر دنیا میں جو کچھ بھی ملے وہ گھاٹا ہے اور دین پر استقامت دکھا کر دنیا میں جو بھی چھن جائے وہ نفع ہے۔عہد کرلیں کہ ہم اپنے گھروں کے دروازے ہمیشہ مجاہدین کے لیے کھلے رکھیں گے اور جس چیز کی بھی انہیں ضرورت محسوس ہو وہ انہیں فراہم کریں گے۔کیا ہم بھول گئے کہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو مدینہ کے انصار سے اتنا والہانہ پیار کیوں تھا؟

## (۲۷) عقیدہ الولاء والبراء کا پرچار کرنا

افسوس کے اسلامی دنیا میں اللہ، اللہ کے رسول ﷺ اور مومنوں کے ساتھ دوستی اور کافروں سے دشمنی کے مسئلہ کو قابل قدر اہمیت نہیں دی گئی ۔ چنانچہ مسلمانوں کے خلاف جنگ میں کفار کی مدد کرنے کو معمولی گناہ سمجھا جاتا رہا ہے حالانکہ یہ دین اسلام سے ارتداد اور کفر کے سوا کچھ بھی نہیں۔

﴿يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَّخِذُوا الْيَهُوْدَ وَ النَّصٰرٰٓى اَوْلِيَآءَ ۘ بَعْضُهُمْ اَوْلِيَآءُ بَعْضٍ ؕ وَ مَنْ يَّتَوَلَّهُمْ مِّنْكُمْ فَاِنَّهٗ مِنْهُمْ﴾

''اے ایمان والو! یہودیوں اور عیسائیوں کا اپنا رفیق نہ بناؤ، یہ آپس ہی میں ایک دوست ہو سکتے ہیں اگر تم میں سے کوئی انہیں اپنا رفیق بنائے گا تو اس کا شمار بھی انہی میں سے ہوگا'' [مائدہ:۵۱]

دوستی تو درکنار اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے اس بات کو بھی شدید ناپسند کیا ہے کہ مومنوں کے دل میں کفار کے لیے ادنیٰ بھی ہمدردی یا الفت ہو اللہ سبحانہ وتعالیٰ فرماتے ہیں:

﴿قَدْ كَانَتْ لَكُمْ اُسْوَةٌ حَسَنَةٌ فِيْٓ اِبْرٰهِيْمَ وَ الَّذِيْنَ مَعَهٗ ۚ اِذْ قَالُوْا لِقَوْمِهِمْ اِنَّا بُرَءٰٓؤُا مِنْكُمْ وَ مِمَّا تَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ۫ كَفَرْنَا بِكُمْ وَ بَدَا بَيْنَنَا وَ بَيْنَكُمُ الْعَدَاوَةُ وَ الْبَغْضَآءُ اَبَدًا حَتّٰى تُؤْمِنُوْا بِاللّٰهِ وَحْدَهٗٓ ..﴾

''بے شک ابراہیم علیہ السلام اور ان کے ساتھیوں کی زندگی میں تمہارے لیے ایک بہترین نمونہ ہے جب انہوں نے اپنی قوم سے صاف کہہ دیا' ہم تم سے اور تمہارے ان معبودوں سے جن کو تم اللہ کو چھوڑ کر پوجتے ہو قطعی بیزار ہیں، ہم نے تم سے کفر کیا اور ہمارے اور تمہارے درمیان دشمنی اور نفرت ہمیشہ برقرار رہے گی جب تک تم اللہ وحدہ

پر ایمان نہ لے آؤ..'' [ممتحنہ:۴]

نیز اللہ سبحانہ وتعالیٰ قرآن میں مجاہدین کی یہ خصوصیات بیان کرتے ہیں کہ:

﴿ اَذِلَّةٍ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ اَعِزَّةٍ عَلَى الْكٰفِرِيْنَ ﴾

''مومنوں کے لیے نرم اور کفار کے لیے سخت ہیں'' [مائدہ:۵۴]

چنانچہ پوری امت مسلمہ کے اندر یہ آگاہی پیدا کرنا اور عام مسلمانوں کے ذہنوں کو صاف کرنا انتہائی ضروری ہے کہ صرف اللہ اور اس کے رسول ﷺ اور مومنوں سے دوستی اور کفار سے دشمنی کا کیا مطلب ہے۔ امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں ''اگر کوئی مومن تمہارے خلاف بات کرے پھر بھی مسلمان ہونے کی حیثیت سے تم پر لازم ہے کہ اس کی حمایت کرو اور تم پر لازم ہے کہ کافر سے نفرت کرو خواہ وہ تمہارے اوپر کتنے ہی احسانات کرے''۔ کفار سے نفرت کرنا ایک مسلمان کی جنگی ضرورت ہے۔ یاد رکھیے جب تک مسلمانوں کے دل میں کفار کے لیے ادنیٰ سی بھی ہمدردی ہوگی اللہ مسلمانوں کو فتح یاب نہیں کرے گا کیونکہ اس بات کو اللہ نے شدید ناپسند کیا ہے کہ مسلمانوں کے دلوں میں ان کے لیے اچھے جذبات ہوں۔ رسول اللہ ﷺ کے صحابہ رضی اللہ عنہم کو بھی اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے اس وقت تک فتح نہیں دی تھی جب تک ان کی محبت اور نفرت کے پیمانے اس بنیاد پر استوار نہیں ہو گئے۔

## (۲۸) مسلمان جنگی قیدیوں کے حوالے سے فرض کی ادائیگی

رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: ((فکو العانی))...... ''قیدیوں کو رہائی دلاؤ'' [بخاری]

علمائے اسلام اس پر متفق ہیں کہ مسلمان قیدیوں کو آزاد کرانا تمام مسلمانوں پر فرض ہے۔بعض کے نزدیک اگر صرف ایک مسلمان کو آزاد کروانے کے لیے تمام مسلمانوں کو اپنی ساری دولت اس پر خرچ کرنی پڑ جائے تو یہ بھی فرض ہوگا۔آج کتنے ہی موحد مسلمان اور اللہ کے راستے کے مجاہد کفار کے اذیت کدوں میں قید ہیں؟ دنیا کا کون سا خطہ ایسا ہے جس کے قید خانے مجاہدین سے بھرے ہوئے نہ ہو؟ لیکن افسوس کے اپنے ہوں یا غیر سب انہیں بھلا بیٹھے ہیں۔یہ عجیب ایمان ہے جو مسلمان بہنوں کو کافروں کی قید میں ان کی ہوس کا نشانہ بنتے دیکھ کر بھی جوش نہیں مارتا۔ہمیں مسلم امت کے اندر اس مسئلے کی اہمیت کو اجاگر کرنا ہے کہ ان کی رہائی کے لیے اپنے وسائل خرچ کرنا ہر مسلمان پر فرض ہے۔امام مساجد،علماء اور مدرسین اپنے خطبوں میں ان قیدیوں کی رہائی کے لیے ضرور دعائیں کریں تا کہ مسلم امت کے اندر اس مسئلے کی اہمیت واضح ہو سکے۔دوسری طرف جہادی تنظیموں کو بھی اپنے بعض مجاہدین کو صرف اس سمت پر لگانے کی ضرورت ہے۔

## (۲۹) انٹرنیٹ کی جنگ لڑنا

اشاعتی،صحافتی اور نشریاتی اداروں کے تمام دروازے مجاہدین پر بند ہیں۔ایسے میں انٹرنیٹ جہاد کی صدا اور مجاہدین کی خبریں پہنچانے کا واحد ذریعہ بن چکا ہے جو مسلمان بھائی اور بہن اس شعبے سے تعلق رکھتے ہیں وہ آگے بڑھیں اور اس کام کو سنبھالیں اور اپنے اوپر عائد ہونے والی ذمہ داری چکائیں۔اس کی بعض ممکن صورتیں یہ ہیں:

☆ ڈسکشن فورم (discussion fourms)

ایسے فورم بنائے جائیں جہاں جہادی گفتگو کرنے اور جہادی مواد تک رسائی فراہم کرنے کی مفت اور مکمل آزادی ہو

☆ ای میل لسٹ بنانا اور ای میلنگ کرنا (email lists/ emailing)

ای میل لسٹ کے ذریعے لوگوں تک جہادی معلومات پہنچائی جاتی ہوں

☆ اپ لوڈ کرنا (uploading)

انٹرنیٹ پر جہادی لٹریچر اور آڈیو وغیرہ اپ لوڈ کرنا اس میں شامل ہے تاکہ یہ دنیا میں ہر جگہ دستیاب ہو

☆ ویب سائٹ بنانا (web designing)

جہادی ویب سائٹ بنانا اور اگر تفصیلی ویب سائٹ ممکن نہ ہو تو کسی خاص سمت میں مثلاً ایسی ویب سائٹ جو صرف مجاہدین کی خبریں فراہم کرتی ہو وغیرہ

## (۳۰) بچوں میں جہاد اور مجاہدین کی محبت ڈالنا

بچوں کو ابتداء ہی سے ایسی فضا میں پروان چڑھائیں جس سے ان کے اندر جہاد کی محبت پیدا ہو جائے۔ اسلامی تاریخ اور صحابہ رضی اللہ عنہم کے واقعات انہیں بچپن ہی سے سنانے شروع کر دیں۔ کم عمری ہی میں ہمارے بچے علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ، خالد بن ولید رضی اللہ عنہ، ابوعبیدہ ابن الجراح رضی اللہ عنہ، سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ، مثنیٰ بن حارثہ رضی اللہ عنہ، محمد الفاتح رحمہ اللہ، محمد بن قاسم رحمہ اللہ اور صلاح الدین ایوبی رحمہ اللہ کے ناموں اور کارناموں سے اچھی طرح واقف ہوں۔ بچوں کے آئیڈیل اور رول ماڈل کھلاڑیوں اور فلمی ایکٹر

بنانے کے بجائے عبداللہ عزام رحمہ اللہ، شیخ اسامہ حفظہ اللہ، حضرت امیر المومنین ملا محمد عمر حفظہ اللہ، ابومصعب زرقاوی رحمہ اللہ، عبدالرشید غازی رحمہ اللہ، عبداللہ محسود رحمہ اللہ اور نیک محمد رحمہ اللہ جیسے جہادی اور شہید رہنما بنایئے۔ دوسری طرف وہ فرعون، نمرود، قارون اور ابوجہل جیسے تاریخ کے جہلاء سے بھی واقف ہوں تاکہ کم عمری ہی میں انہیں وقت کے ان بدکرداروں کو پہنچاننے میں دقت نہ ہو۔ انہیں ممی ڈیڈی قسم کے بچوں کی طرح یہ سکھانے کے بجائے کہ ''خبردار شریف بچے بن کر رہو اور کسی مشکل میں نہ پھنسو'' یہ سکھانا چاہیے کہ ''ہمیشہ حق بات کہو اور حق پر رہو خواہ اس کی خاطر کسی مشکل کا سامنا کرنا پڑے''، انہیں مشکل کام سے جان چھڑا کر بھاگنے والا نہیں بلکہ حق کی خاطر مشکلات انگیز کرنے والا بنایئے۔ حضرت زبیر بن العوام رضی اللہ عنہ عشرہ مبشرہ میں سے ایک ہیں، اپنے بیٹے عبداللہ رضی اللہ عنہ کو اپنے ساتھ جنگ میں لے جاتے تھے۔ لیکن وہ اتنے چھوٹے تھے کہ لڑائی میں شریک نہیں ہو سکتے تھے چنانچہ ان کے ہاتھ میں ایک چھوٹا سا خنجر دے دیتے اور کہتے جاتے کہ جاؤ جہاں بھی کوئی کافر زخمی پڑا ہوا ملے اس کی گردن کاٹ لینا۔ بچپن کی اسی تربیت کا نتیجہ ہے کہ حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کو اس امت کے بہادر لوگوں کی صفوں میں یاد کیا جاتا ہے۔

ایسی تربیت صرف بچوں کے لیے ہی نہیں ہے بلکہ یہی تربیت اپنی بچیوں کے لیے بھی کرنی ہے۔ اگرچہ لڑائی میں براہِ راست شرکت صرف مرد کرتے ہیں لیکن ہماری بہنوں کو بھی ایک مجاہد کی طرح ہونا چاہیے کیونکہ آئندہ انہیں اپنے مجاہد خاوند، بھائیوں اور بیٹوں کے ساتھ زندگی گزارنی ہے۔ چنانچہ ان کے اندر بھی جہاد کے لیے صبر اور

مشکلات انگیز کرنے کی عادت ہونی چاہیے۔یعنی جب ان بہنوں کے شوہر لڑائی کے لیے جائیں تو یہ انہیں روکنے کے بجائے خوشی کے ساتھ رخصت کریں، اگر وہ قید میں ہوں تو صبر کرسکیں اور اگر شہید ہوجائیں تو اسے خوش نصیبی سمجھیں۔

## (۳۱)سہل پسندی اور آرام دہ زندگی کو چھوڑنا

شیخ عبداللہ عزام رحمہ اللہ کہتے ہیں ''تعیش پسندی جہاد کی دشمن ہے''۔ جہاد ایک مشکل عبادت ہے اور قربانی کی کوئی شکل ایسی نہیں جو اس میں نہ دینی پڑتی ہو۔سہولتوں اور آرام دہ زندگی کو چھوڑنے کی کوشش ابھی سے شروع کردیں اس سے جہاد کی بہت سی رکاوٹیں دور ہوجاتی ہیں۔مثلاً ہر مسلمان کے اندر ایسی عادت ہونی چاہیے کہ آرام دہ بستر چھوڑ کر کسی بھی غیر آرام دہ جگہ سوسکتا ہو، کسی بھی ذائقہ کا کھانا کھاسکے، ہر کھانے کو نعمت سمجھے، سردیوں میں ٹھنڈے پانی سے وضو اور غسل کرسکتا ہو، کئی کئی دن بغیر نہائے رہنے میں کوفت محسوس نہ کرے خواہ بدن دھول اور مٹی سے اٹا ہوا ہو۔جسے بھی مجاہد بننے کی خواہش ہو اسے اپنی ذاتی خواہشات کے اوپر مکمل کنٹرول ہو۔اس کے علاوہ زیادہ سونے اور زیادہ کھانے کی عادات چھوڑنی ہوں گی۔اس کے لیے بہترین عمل تہجد اور جمعرات کے نفل روزے ہیں۔

## (۳۲)ایسے فنون میں مہارت سیکھنا جس کی جہاد کو ضرورت ہے

بہت سے مسلمان یہ دعویٰ تو کردیتے ہیں کہ ہم تیکنیکی شعبوں میں مہارت حاصل کرنا چاہتے ہیں اور فلاں تعلیمی سند اس لیے حاصل کرنا چاہتے ہیں تاکہ اسلام کی

خدمت کر سکیں لیکن اکثر مسلمانوں کا حال یہ ہے کہ فراغت کے بعد ان کا ہدف صرف اپنی جیبیں بھرنے اور خواہشات کا پیٹ پالنے کا حصول ہوتا ہے۔ میدان جہاد بہت وسیع ہے اور اس میں مختلف نوعیت کی مہارتیں درکار ہیں۔ بھائیوں اور بہنوں کو ان فنون میں ہی مہارت حاصل کرنی چاہیے تا کہ اسلام کی خدمت کر سکیں۔ میں آپ کو تنبیہ کرتا ہوں کہ جو کچھ بھی سیکھیں صرف اس لیے کہ ''آپ اسلام کی خدمت کر سکیں'' آج مجاہدین کو خاص طور پر تیکنیکی شعبوں میں مہارت رکھنے والے بھی درکار ہیں ایسے حضرات اپنی خدمات کے ذریعے جہاد میں ضرور حصہ ڈالیں مثلاً:

- کیمیکل
- الیکٹرک اور الیکٹرونکس
- ٹیلی کمیونی کیشنز
- انٹرنیٹ اور ملٹی میڈیا وغیرہ

میں ہر مسلمان کو مشورہ دوں گا اور کے لیے بہتر بھی یہی ہوگا کہ وہ مجاہدین کے امیر یا کمانڈر کے مشورے سے علمی اور تیکنیکی شعبوں میں قدم آگے بڑھائے۔

## (۳۳) جہادی اجتماعیت اختیار کرنا

اسلام کی بیشتر عبادات کی طرح ہر کام میں بھی اجتماعیت کی ضرورت ہوتی ہے ۔دعوت الیٰ اللہ، امر بالمعروف ونہی عن المنکر ، اقامت دین اور جہاد فی سبیل اللہ کوئی ایسی چیز نہیں جس میں اجتماعیت لازم نہ ہو۔ آج ہر مسلمان معاشرے میں بہت سی جماعتیں اور گروہ مختلف شعبوں میں اسلام کی خدمت انجام دے رہے ہیں ۔اکثر مسلمان یہ سوال کرتے ہیں کہ ان میں سے کس اجتماعیت کے ساتھ وابستہ ہوا جائے ؟اس میں کوئی شک نہیں کہ اس وقت ایمان لانے کے بعد اہم ترین فرض جہاد فی سبیل

اللہ ہے اور آج امت کو جہاد کی ہی سب سے زیادہ ضرورت ہے۔ جبکہ اس اہمیت اور فرضیت کے باوجود امت کا حال یہ ہے کہ سب سے زیادہ غفلت اسی مقدس اور عظیم عبادت کے ساتھ برتی جارہی ہے۔ اگر آپ اللہ کے مقربین میں شامل ہونا چاہتے ہیں تو میں مشورہ دوں گا کہ ایسی اجتماعیت اختیار کریں جس کا اصل ہدف جہاد فی سبیل اللہ ہو۔ ہر اس دینی جماعت سے گریز کریں جو جہاد سے دور ہے۔ اگر صحابہ رضی اللہ عنہم کی جماعت کا مطالعہ کریں تو معلوم ہوگا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں بھی اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے رحلت کے بعد بھی اس جماعت کا شعار اور بنیادی ہدف ہمیشہ جہاد فی سبیل اللہ رہا ہے۔ کیا آپ نے سوچا کہ اگر آج کوئی صحابی اس دنیا میں ہوتا تو کیا کر رہا ہوتا ؟؟؟ اور کیا آپ جانتے ہیں کہ عیسیٰ ابن مریم علیہ السلام نے کس اجتماعیت کو اختیار کرنا ہے؟؟؟

## (۳۴) اخلاقی اور روحانی تربیت

آج تک مسلمانوں کو کفار کے مقابلے میں کبھی اس وجہ سے شکست نہیں ہوئی کہ کفار مادی اعتبار سے مسلمانوں سے زیادہ طاقت ور ہوجائیں۔ اسلامی تاریخ اس بات پر گواہ ہے کہ تمام بڑی جنگیں جس میں مسلمان فتح یاب ہوئے ان میں سے شاید کسی ایک میں بھی مسلمان مادی حیثیت سے کفار سے زیادہ طاقت ور نہیں تھے ۔مسلمانوں کو جب بھی شکست ہوئی اس کا بنیادی سبب مسلمانوں کی اپنی ایمانی کمزوری ہے اللہ سبحانہ وتعالیٰ فرماتے ہیں:

﴿وَ مَـآ اَصَـابَـكُـمْ مِّنْ مُّصِيْبَةٍ فَبِـمَـا كَسَبَتْ اَيْدِيْكُمْ وَ يَعْفُو عَنْ

كَثِيرٍ.. ﴾

''تم پر جو بھی مصیبت آتی ہے وہ تمہارے اپنے ہاتھوں کی کمائی ہوتی ہے ورنہ بہت سے قصوروں سے اللہ ویسے بھی درگزر ردیتے ہیں'' [شوریٰ:۳۰]

ہر مشکل عبادت کے لیے روحانی تربیت کی ضرورت ہے، مثلاً رسول اللہ ﷺ کو جب رسالت کا مشکل کام سپرد کیا گیا تو فرمایا گیا کہ:

﴿يَآأَيُّهَا الْمُزَّمِّلُ (١) قُمِ الَّيْلَ اِلَّا قَلِيْلاً (٢) نِّصْفَهٗٓ اَوِ انْقُصْ مِنْهُ قَلِيْلاً (٣) اَوْ زِدْ عَلَيْهِ وَ رَتِّلِ الْقُرْاٰنَ تَرْتِيْلاً (٤) اِنَّا سَنُلْقِيْ عَلَيْكَ قَوْلاً ثَقِيْلاً (٥)﴾

''اے لحاف لپیٹ کر سونے والے! اٹھیے رات میں کچھ دیر قیام کریں، آدھا حصہ یا اس سے کچھ کم یا کچھ زیادہ وقت اور ٹھہر ٹھہر کر قرآن کی تلاوت کیجیے، یقیناً ہم آپ پر ایک بھاری ذمہ داری ڈال رہے ہیں''

جہاد ایک مشکل ترین عبادت ہے چنانچہ اس میں روحانی تربیت کی ضرورت سب سے زیادہ ہوتی ہے۔ تہجد اور نفل روزوں کا اہتمام، کثرت سے قرآن مجید کی تلاوت اور صبح وشام کے اذکار اور دعائیں، مجاہدین کی خصوصی مدد کرتے ہیں۔

## (۳۵) علمائے حق کو تلاش کرنا

سب سے پہلے تو میں آپ کو یہ باور کرانا چاہتا ہوں کہ بدقسمتی سے آج بہت سے علماء بھی اسلام دشمن طاقتوں کے خصوصی مددگار بن گئے ہیں۔ دشمنان اسلام نے میڈیا اور مرتد حکومتوں کو استعمال کرتے کر کے اکثر علماء سے حق چھین لیا ہے۔ جو علماء مجاہدین

اسلام کے خلاف ہیں اور مرتد حکومتوں کی تائید کرتے ہیں ان کو ایک طرف تو سرکار سے نوازنے کا سلسلہ بھی جاری ہے اور دوسری طرف میڈیا بھی ایسے علماء کو خوب نشر کرتا ہے۔ جب علماء میڈیا میں آتے ہیں تو اس سے ان کی خوب شہرت ہوتی ہے اور کسی عالم دین کے لیے حکمرانوں کی فیاضی اور شہرت کا حصول اس کے علم کی تباہی کے سوا کچھ نہیں ہے۔ جبکہ دوسری طرف علمائے حق کو خوف زدہ کیا جاتا ہے اور حق کہنے کی پاداش میں پابند سلاسل کر دیا جاتا ہے یہاں تک کہ بعض علماء کو شہید بھی کیا جا تا رہا ہے ۔ ایسے علماء سے میڈیا جان بوجھ کر اعراض کرتا ہے تاکہ کوئی ان سے اور ان کے خیالات سے آگاہ نہ ہونے پائے ۔ دراصل میں واضح کرنا چاہتا ہوں کہ بڑا عالم ہونے کا معیار یہ ہرگز نہیں ہے کہ کون کتنا معروف اور مشہور ہے میرے نزدیک عالم دراصل وہ ہے جو حق بات کرے اور حق کی تلقین کرے خواہ وہ کتنا ہی غیر معروف ہو۔ اس لیے ایسے علماء جو زیادہ معروف نہیں ہیں لیکن جہاد کی تائید کرتے ہیں اور علمائے حق کے گروہ میں شامل ہوتے ہیں ان کو معروف کرنا نہایت ضروری ہے تاکہ مجاہدین اور عامۃ الناس ان سے اور ان کے خیالات سے واقف ہو سکیں۔

## (۳۶) ہجرت کی تیاری

جو لوگ کافر ریاستوں میں رہتے ہیں ان کے دلوں میں غیر شعوری طور پر کفار سے ہمدردی پیدا ہو جاتی ہے ۔ جب مدینہ میں اسلامی حکومت قائم تھی تو رسول اللہ ﷺ نے کفار کے درمیان رہنے پر پابندی عائد کر دی تھی ۔ آج کفر و اسلام کی عالمی جنگ جاری ہے چنانچہ دنیا بھر کے مسلمانوں سے کہوں گا کہ اب کافروں کے درمیان

سے نکلنے کی تیاری کریں۔ ہجرت صرف غیر مسلم ملک میں رہنے والوں مسلمانوں پر ہی لازم نہیں بلکہ جہاد کی فرضیت کی وجہ سے مسلم ممالک میں رہنے والے مسلمانوں پر بھی لازم ہے کیونکہ جہاد کے لیے ہجرت کی ضرورت ہوتی ہے۔ چانچہ اس ہجرت کے لیے ہر مسلمان کو بالکل تیار رہنا چاہیے خواہ مستقل ہجرت ہو یا عارضی۔ مسند احمد کی حدیث ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''ہجرت اس وقت تک جاری رہے گی جب تک جہاد باقی رہے گا''

## (۳۷) مجاہدین کو نصیحت کرنا

مجاہدین سے بھی غلطیاں اور کوتاہیاں سرزد ہوسکتی ہیں اور بہت سے معاملات میں انہیں مفید مشوروں کی ضرورت ہوتی ہے لہٰذا ان کو نصیحت کرنا بھی درست ہے اور مجاہدین کے لیے بھی ضروری ہے کہ ان نصیحتوں پر خاطر خواہ توجہ دیں۔ اس معاملے میں میری یہ گزارشات ہیں:

✪ یہ نصیحت صرف اللہ سبحانہ وتعالیٰ کو راضی کرنے کے لیے ہونی چاہیے بعض بھائی مجاہدین کو جس انداز سے نصیحت کرتے ہیں اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اللہ کو راضی کرنا ان کے مطمح نظر نہیں ہے

✪ نصیحت میں مجاہدین کی کاروائیوں پر تنقید کا انداز اپنانے کے بجائے مشورہ دینے کا انداز ہونا چاہیے مثلاً انہیں درپیش خطرات سے آگاہ کرنا اور انہیں مفید معلومات فراہم کرنا

✪ مجاہدین کی غلطیوں کی طرف نشان دہی کرنی ضروری ہوتو اسے ذمہ دار

مجاہدین تک پہنچائیں اور اس کو ہرگز عام نہ کریں کیونکہ اس سے اسلام دشمنوں کو فائدہ پہنچتا ہے۔ مجھے علم ہوا کہ بہت سے ایسے مسلمان بھی مجاہدین پر تنقید کرتے ہیں جنہوں نے نہ تو خود کبھی جہاد میں حصہ لیا نہ ہی اس کو فرض جانا ایسے لوگوں کی مثال ان بے نمازیوں کی طرح ہے جو نماز پڑھنے والوں کی نمازوں پر اعتراض کرتے ہیں۔ ہم اللہ سے ایسے مسلمانوں کی بخشش اور ہدایت کی دعا کرتے ہیں۔

## (۳۸) فتنوں سے متعلق احادیث کا مطالعہ کرنا

فتنہ کا مطلب ہے آزمائش یا امتحان لہٰذا کتاب الفتن میں ہمیں وہ احادیث ملتی ہیں جو اللہ کے رسول ﷺ نے اس امت کو مستقبل کے خطرات (یعنی آپ ﷺ کے دنیا سے تشریف لے جانے کے بعد کے حالات) سے خبردار کرنے کے لیے ارشاد فرمائیں۔ کتاب الفتن کی احادیث کا مطالعہ ان وجوہات سے ضروری ہے:

- احادیث کی ایک بہت بڑی تعداد اس مضمون میں وارد ہوئی ہے جس سے اس کی اہمیت کا اندازہ ہو جاتا ہے
- نبی کریم ﷺ کے تقریباً تمام خطبات چھوٹے اور جامع ہوتے تھے لیکن ایک مرتبہ آپ ﷺ نے فجر سے لے کر عشاء تک ایک مستقل خطبہ ارشاد فرمایا اور درمیان میں صرف نمازوں کے اہتمام کا وقفہ ہوا۔ کیا آپ جانتے ہیں کہ یہ مکمل خطبہ صرف فتنوں سے متعلق ارشادات پر مشتمل تھا؟ اس خطبہ میں آپ ﷺ نے اپنے بعد سے لے کر قیامت تک کے تمام فتنوں کا ذکر ایک ساتھ کر دیا تھا۔ اس سے بھی مضمون کی اہمیت کا اندازہ ہوتا ہے کیونکہ یہ خطبہ شاید آپ ﷺ کی زندگی کا سب سے طویل

خطبہ تھا۔

❁ صحابہ رضی اللہ عنہم کو بھی اس کی اہمیت کا اندازہ تھا اسی لیے وہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے اکثر ان فتنوں کے بارے میں دریافت کرلیا کرتے تھے تا کہ ان سے محفوظ رہنے کی تدبیر کرلیں

مجاہدین کے لیے ایسی احادیث کا مطالعہ کرنے اور انہیں سیکھنے میں بہت سے فائدے ہیں:

❁ اس مطالعہ کا سب سے بڑا فائدہ یہ ہے کہ مسلمان جان لیں گے کہ آزمائش کی گھڑی میں کامیابی کیسے ممکن ہے

❁ ان سے مجاہدین کو معلوم ہوگا کہ ابھی امت مسلمہ کو جنگ کے کن کن مرحلوں سے گزرنا ہے اور فتح یاب ہونا ہے

❁ جہاد نے ہمیشہ مسلم امت کی تاریخ میں اہم کردار ادا کیا ہے۔لیکن گزشتہ کئی صدیوں سے جہاد سے بیزاری نے امت کے اندر جہاد کی اہمیت کو کھو دیا تھا اب ان فتنوں کی احادیث سے مسلمانوں کو اس کا صحیح مقام معلوم ہو سکے گا۔کیونکہ دو عظیم رجال جنہوں نے جنگوں کے درمیان اس امت کی سربراہی کرنی ہے احادیث سے ثابت ہے کہ وہ جہادی لشکر میں جا کر شامل ہوں گے۔یعنی امام مہدی اور عیسیٰ ابن مریم علیہ السلام۔

❁ انہی احادیث سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ امت کو سر بلندی نہ تو الیکشن سے ملے گی نہ ہی محض دعوت الی اللہ کے نتیجے میں بلکہ یہ فتح جہاد فی سبیل اللہ کی برکت

سے حاصل ہوگی۔

۞ آخر زمانے میں جہاد میں حصہ لینے اوران معرکوں میں شہید ہونے والوں کے لیے فتح کے ساتھ ساتھ عظیم درجات کی بھی خوشخبریاں موجود ہیں جس سے مجاہدین کو ثابت قدمی اور حوصلہ ملے گا اور وہ خوشی کے ساتھ ان معرکوں میں حصہ لیں گے۔ بلکہ اصلاً یہی وجہ ہے کہ میں ان احادیث کے مطالعہ کرنے اورانہیں سیکھنے کی توجہ دلا رہا ہوں تا کہ تمام مسلمانوں میں مجاہدین کی صف میں شامل ہونے کا شوق اور جذبہ پیدا ہواور فتح اوراجر کی پیشن گوئیاں سن کران کو جہاد فی سبیل اللہ کا حوصلہ ملے

## (۳۹) فرعون اوراس کے جادوگروں کا کردار واضح کرنا

تمام مسلم ممالک میں ان کی حکومتوں نے فرعون کا کردارادا کرنے کی ٹھان لی ہے ۔اسی طرح تمام حکومتی وزراء ،درباری علماء اور کرپٹ سیاست دان،ان کے جادوگروں کا کردار ادا کررہے ہیں تا کہ عوام الناس کو دھوکہ میں ڈال کر رکھا جائے ۔جبکہ فوج ، پولیس اور ایجنسیاں فرعون کا وہ لشکر ہیں جس نے انہیں طاقت کے گھمنڈ میں مبتلا کرر کھا ہے۔ یہ مرتد حکومتیں مجاہدین اور صلیبی وصہیونی اتحاد کے درمیان جنگ کی تکون میں تیسری دیوار ہیں ۔ان کے ارتداد اور کفر کو واضح کرنا ااس لیے ضروری ہے تا کہ یہ مسلم امت کو مزید دھوکہ نہ دے سکیں۔

آج دنیا میں کفر واسلام کے درمیان خطوط کھینچے جا چکے ہیں اور وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ یہ مزید واضح ہوتے جارہے ہیں ۔جن لوگوں کی ایمانی بصیرت محفوظ ہے صرف وہی جان سکتے ہیں کہ کون کس کے ساتھ کھڑا ہے۔

## (۴۰) اناشید یعنی ترانے

مسلمانوں کے اندر جذبہ جہاد کو ابھارنے اور اسے تیز کرنے کے لیے ترانوں کی ضرورت ہے ۔رسول اللہ ﷺ کے زمانے میں ہر وہ مسلمان جو شاعری کرسکتا تھا بالخصوص جنگ کے دوران مسلمانوں کے جذبات انگیز کرنے اور کفار کے حوصلے پست کرنے کے لیے اپنے اشعار پیش کرتا۔یہی کام آج اناشید یعنی ترانوں کے ذریعے کیا جاسکتا ہے۔میں تمام باصلاحیت لوگوں کو مشورہ دوں گا کہ ہر قسم کے جہادی موضوع پر شاعری کریں ۔جن خاص موضوعات پر شاعری کی ضرورت ہے وہ یہ ہیں ،شہادت کے مرتبہ پر،شہید کی یاد میں ، جہاد ہی جنت اور امت کی سربلندی کا واحد راستہ ہے ،جنت کے احوال پر ،امت کی دردناک صورتحال پر ،مجاہد اور مجاہد رہنماؤں کی تعریف ،میں قیدیوں کو یاد رکھنے کے لیے ،ہتھیار سے محبت پر ،اوراسی طرح رسول اللہ ﷺ اور صحابہ رضی اللہ عنہم کے جنگی کارناموں پر بھی شاعری مفید ہوگی ۔لیکن صرف اچھی شاعری کو ترانہ کی صورت میں پیش کیا جائے اور اچھے ترانوں پر ویڈیو بھی بنائیں پھر ان کو بڑی تعداد میں تقسیم کریں ۔بعض اوقات درس سننے اور کتاب پڑھنے کی زیادہ فرصت نہیں ہوتی لیکن اس وقت ترانے سنے جاسکتے ہیں مثلاً گاڑی چلاتے وقت یا ایسے کام کے دوران جس میں ذہن کا استعمال کم ہوتا ہے ۔ترانے جہاد کلچر پیدا کرنے کا بہترین ذریعہ ہیں ۔مجھے علم ہوا ہے کہ عربی میں تو بے شمار اور بہترین اناشید موجود ہیں لیکن دوسری زبانوں میں ترانے اتنی بڑی تعداد میں موجود نہیں ہیں ۔میں سمجھتا ہوں کہ عربی کے بہترین اناشید دوسری زبانوں میں ترجمہ کرنے کی بھی

ضرورت باقی ہے اس کی ایک صورت یہ ہے کہ عربی اناشید کو ویڈیو اور ترجمے کے ساتھ تیار کیا جائے، مجھے یقین ہے کہ اس طرح کے ترانوں کی اثر انگیزی کئی گنا بڑھ جائے گی۔

## (۴۱) اسلام دشمن طاقتوں کو معاشی اعتبار سے کمزور کرنا

جب حضرت ثمامہ بن اثال رضی اللہ عنہ مسلمان ہوئے تو انہوں نے اعلان کر دیا کہ قریش کا تجارتی قافلہ گندم لے کر ان کی زمین سے گزرتا تھا اب اسے وہاں سے گزرنے نہیں دیا جائے گا۔ یہ ان کی ایمانی غیرت تھی جو دیکھ رہی تھی کہ قریش جو دیکھ رہی تھی کہ قریش مسلمانوں سے برسر جنگ ہیں چنانچہ انہیں نقصان پہنچانے کا جو بھی طریقہ ہو سکتا تھا وہ اختیار کر لینا چاہیے۔ کافروں کو معاشی دھچکا دینے کے بہت سے طریقے ممکن ہیں مثلاً ان کی مصنوعات کا بائیکاٹ کرنا۔ لیکن میں سمجھتا ہوں کہ مجاہدین کو کافروں کی معیشت تباہ و برباد کرنے کے نت نئے اور بہت سے طریقے نکالنے ہوں گے۔ یاد رکھئے! کفار کی صرف جنگی رسد ہی کو نہیں کاٹنا بلکہ اوپر دیے گئے واقعہ سے ثابت ہے کہ اگر دشمن برسر جنگ ہو تو اس کے گندم تک کو کھانے کی انتہائی بنیادی چیزوں سے بھی روکنا شرعاً جائز ہے۔ اصل مطلوب یہ ہے کہ ان کو معاشی طور پر شدید دھچکا لگے۔ جو مسلمان ایسی تدابیر جانتے ہوں انہیں چاہیے کہ وہ مجاہدین کو مشورے دیں۔

## (۴۲) عربی زبان سیکھنا

عربی جہاد کی بین الاقوامی زبان ہے۔ جہاد کا اصل اور زیادہ تر لٹریچر عربی زبان

میں ہے جس میں سے بہت کم کا ترجمہ ہو سکا ہے۔آپ کو یہ جان کر حیرت ہوگی کہ جو لوگ عربی کتابوں کا ترجمہ کرنے پر سب سے زیادہ خرچ کر رہے ہیں وہ مغربی خفیہ ایجنسیاں ہیں ...... مجھے ذاتی طور پر اس کا بہت افسوس ہے ......کیونکہ یہ ترجمہ مسلمانوں کو فائدہ پہنچانے کے لیے نہیں ہو رہا۔اس کے علاوہ جہاد کی سرزمین پر مہاجرین کی سب سے بڑی زبان بھی عربی ہے اور عربی نہ جاننے والوں کے لیے بڑی حسرت کی بات ہوگی کہ وہ ان مہاجر مجاہدین سے کلام بھی نہ کرسکیں۔ابھی جہاد کا سلسلہ مزید پھیلے گا اور یہ دور دور تک جانے والا ہے......ان شاء اللہ......لہٰذا تمام مہاجرین کی کوئی نہ کوئی زبان اپنے درمیان رابطوں کے لیے منتخب کرنی ہوگی اور میرے نزدیک عربی زبان ہی بہترین امیدوار ہوگی۔

## (۴۳) جہادی لٹریچر کو دوسری زبانوں میں ترجمہ کرنا

جیسا کہ میں نے اوپر بیان کیا ہے کہ زیادہ تر لٹریچر عربی زبان میں موجود ہے ۔جو میرے بھائی اور بہنیں عربی جاننے کے ساتھ ساتھ دوسری زبانیں بھی جانتے ہیں انہیں اس کام کو دوسری زبانوں میں منتقل کرنے کا سلسلہ شروع کر دینا چاہیے۔ہر انقلابی تحریک کا ابتدائی کام انقلابی فکر کی فراہمی ہوتا ہے ۔صلاح الدین ایوبی رحمہ اللہ کے بارے میں لکھا ہے کہ انہوں نے جہادی کلچر عام کرنے کے لیے لٹریچر بڑے پیمانے پر لکھوایا، شائع کروایا اور پھر اس کو تقسیم کیا۔آج امت کو ایک مرتبہ پھر اسی کام کی ضرورت ہے کیونکہ اب کی مرتبہ جہاد کسی ایک خطہ پر نہیں بلکہ پورے عالم اسلام میں پھیل جائے گا اسی لیے جہادی لٹریچر پر آج سے کام شروع ہو جانا چاہیے تا کہ یہ

ہر زبان میں دستیاب ہو۔

## (۴۴) الطائفة المنصورة کی خصوصیات بیان کرنا

اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا کہ: ''میری امت میں سے ایک گروہ ہمیشہ اللہ کے دشمنوں سے جنگ کرتا رہے گا اور اللہ کے حکم سے انہیں شکست دے گا۔ کسی کی مخالفت انہیں کوئی نقصان نہ پہنچا سکے گی یہاں تک کہ قیامت آ جائے۔'' [الحاکم صحیح] اس حدیث میں آپ ﷺ نے الطائفة المنصورة کی خصوصیات بیان فرمائی ہیں ۔جبکہ ایک دوسری حدیث میں رسول اللہ ﷺ نے مسلمانوں کو مشورہ دیا ہے کہ وہ ضرور الطائفة المنصورة میں شامل ہو جائیں۔ اس گروہ کی بنیادی خصوصیات جن سے یہ دوسرے گروہوں سے ممتاز ہو سکتا ہے وہ یہ ہیں:

۱ الطائفة:

یہ گروہ جماعت کی شکل میں ہے یعنی یہ اجتماعیت کے ساتھ ہیں جیسا کہ میں اوپر واضح کر چکا ہوں کہ ہر کام کی طرح جہاد میں بھی اجتماعیت لازم ہے

۲ یقاتلون:

جنگ کرنا اس گروہ کی بنیادی خاصیت ہے اور صرف اسی خاصیت کی بنیاد پر یہ دوسری جماعتوں سے الگ پہنچانا جائے جا سکتا ہے

۳ مخالفت کی پرواہ نہ کرنا

''جو لوگ ان سے متفق نہیں وہ انہیں کوئی نقصان نہ پہنچا سکیں گے''۔ ان کے اس عمل یعنی کفار سے جنگ کرنے میں بہت سے لوگ ان کے مخالف ہو جائیں گے لیکن

ان کی مخالفت سے بھی ان مجاہدین کا کچھ نہ بگڑے گا کیونکہ وہ اللہ کی خاص مدد کے مستحق ہوں گے۔

یہ تینوں نشانیاں قرآن کی اس آیت میں بھی موجود ہیں جس میں اللہ تعالیٰ نے اپنے پسندیدہ گروہ کی خصوصیات بیان کی ہیں:

﴿ يَآيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَنْ يَّرْتَدَّ مِنْكُمْ عَنْ دِيْنِهٖ فَسَوْفَ يَاْتِى اللّٰهُ بِقَوْمٍ يُّحِبُّهُمْ وَ يُحِبُّوْنَهٗٓ لا اَذِلَّةٍ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ اَعِزَّةٍ عَلَى الْكٰفِرِيْنَ ز يُجَاهِدُوْنَ فِىْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَ لَا يَخَافُوْنَ لَوْمَةَ لَآئِمٍ ط ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ ط وَ اللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ﴾

’’اے ایمان والو! تم میں سے کوئی اپنے دین سے پھرتا ہے تو پھر جائے، اللہ ایک دوسرا گروہ لائے گا جو اللہ کے محبوب ہوں گے اور خود بھی اللہ سے محبت کرتے ہوں گے، مومنوں پر نرم اور کفار پر سخت ہوں گے جو اللہ کی راہ میں جہاد کریں گے، اور کسی کی ملامت کا خوف نہیں کریں گے، یہ اللہ کا فضل ہے جسے چاہتا ہے عطا کر دیتا ہے‘‘

۴ ’’وہ فتح یاب ہوں گے‘‘

اللہ اور اللہ کے رسول ﷺ کے الفاظ بڑے معنی خیز ہوتے ہیں۔ یہاں فتح سے مراد اسلام کا غالب ہو جانا نہیں ہے۔ کیونکہ تاریخ اسلام میں ایسے بھی کئی مواقع آئے ہیں جب اللہ کے اولیاء کو ظاہری طور پر جنگ میں شکست ہوگئی تھی۔ فتح سے مراد یہ ہے کہ انہوں نے اپنے ایمان کا سودا نہ کیا، کبھی ہمت نہ ہاری، کبھی جنگ سے منہ نہ موڑا، کبھی مصالحت پر آمادہ نہ ہوئے اور کبھی اسلام کا پرچم سرنگوں نہ ہونے دیا اور اپنی جانوں کا

نذرانہ پیش کرکے اپنے ایمان کی شہادت پیش کردی۔اور مومنوں کے لیے جنگ میں اصلاً فتح یہی ہے۔قرآن میں بھی جن دوعظیم کامیابیوں کا ذکر ہے وہ یہی ہیں یعنی فتح یا شہادت مجھے بتایئے کیا شہادت پالینا شکست کا مقام ہے؟؟حقیقت میں تو یہ عظیم کامیابی ہے۔

تو بھائیواور بہنو! یہ میری چندگزارشات ہیں کہ ہم کس کس انداز سے جہاد میں شرکت کرسکتے ہیں۔لیکن میرے یہ الفاظ اس وقت تک بے معنی ہیں جب تک ان پر عمل نہ کیا جاسکے۔پس آج سے ہی ان الفاظ کے مطابق اپنا عمل بنانا شروع کردیجیے اور دوسروں کو بھی اس بات کی نصیحت کریں ۔آخر میں ہم اللہ سبحانہ وتعالیٰ سے دعا کرتے ہیں کہ اللہ ہماری سیدھے راستہ کی طرف رہنمائی کرےاورہمیں ان لوگوں میں شامل کرے جو خیر کی بات سنتے اوراس پر بہترین عمل کرنے والے ہیں۔

اے اللہ ! ہمیں مجاہدین کی صف میں شامل کرلیجیے اورہمیں اپنے اورآپ کے دشمنوں پر کامیابی عطا کردیجیے۔آمین

الموحدین ویب سائٹ نے یہ کتاب خالصتاً اللہ کی رضا کے لیے ری ٹائپ کی ہے ۔اللہ تعالیٰ تمام مجاہدین کو صلیبیوں اوران کے آلۂ کار مرتد حکمرانوں اوران کی مرتد افواج پر فتح عطا فرمائے۔آمین

مسلم ورلڈ ڈیٹا پروسیسنگ پاکستان

website : http://www.muwahideen.tk

Email : info@muwahideen.tk